TO HIS EXCELLENCY

NAWAB SIR AMIN JANG BAHADUR, K.C.S.I.,

PRIME-MINISTER TO HIS EXALTED HIGHNESS THE NIZAM

OF HYDERABAD (DECCAN),

THIS BOOK

IS RESPECTFULLY DEDICATED

BY THE COMPILER.

# دیباچہ

سہل بن سعد سے روایت ہے کہ جب آیت کلوا واشربوا حتی یتبین لکم الخیط الابیض من الخیط الاسود نازل ہوئی تو لوگ روزہ رکھنے کا ارادہ کرتے وقت رات کو اپنے پاؤں میں سفید اور سیاہ دو ڈورے لپیٹ لیتے اور کھاتے پیتے رہتے تاوقتیکہ ان دونوں میں تمیز ہونے لگتی - (بخاری و مسلم) - ایک اور روایت میں ہے کہ عدی بن حاتم نے دو رسے اونٹ باندھنے کے ایک سفید اور ایک سیاہ اپنے تکیہ کے نیچے رکھے اور جب رات کا کچھ حصہ باقی رہ گیا تو ان کو دیکھنے لگے مگر کچھ تمیز نہ کرسکے - جب صبح ہوئی تو رسول صلعم کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کیا کہ میں نے اپنے تکیہ کے نیچے خیط ابیض اور خیط اسود رکھے تھے مگر کچھ تمیز نہ کرسکا - آپ نے فرمایا ان وسادتک لعریض ان کان الخیط الابیض والخیط الاسود تحت وسادتک یعنی بے شک اگر تمہارے تکیہ کے نیچے خیط ابیض اور خیط اسود آگئے تو تمہارا تکیہ ضرور بڑا لمبا ہوگا - ( بخاری - مسلم - ابوداؤد - ترمذی - نسائی - ) ایک نے عرض کیا یا رسول اللہ خیط ابیض اور خیط اسود کیا ہیں ؟ کیا وہ دو ڈورے ہیں ؟ آپ نے فرمایا انک لعریض القفا ان ابصرت الخیطین یعنی تمہاری گردن ضرور بڑی لمبی ہے کہ تم نے دونوں ( ابیض اور اسود )

خیط دیکھہ لئے - اس کے بعد آپ نے فرمایا لابل هماسواد اللیل وبیاض النهار نہیں بلکہ اس سے رات کی سیاهی اور دن کی سفیدی مراد هے -

اس زمانہ میں بھی بہت سے ایسے دیندار مؤمنین هیں کہ قرآن مجید کی اس آیت کے وهی سیاہ اور سفید ڈوروں نہ معنی لیتے هیں - اسی طرح قرآن مجید میں هزاروں اور الفاظ بھی هیں کہ ان کے معنی عام فہم نہیں بلکہ لوگون نے ان کے معنی غلط سمجھہ رکھے هیں - ایسے هی الفاظ کے معنوں کے لئے امام راغب اصفہانی و دیگر علمائے کرام نے عربی میں بڑی بڑی کتابیں لکھی هیں اور زبان اردو میں یہہ پہلی کتاب غریب القرآن هدیہ ناظرین هے -

ریفارم سوسائٹی - الہ آباد - شعبان سنة ۱۳۴۲ هجری

خادم العلماء
ابوالفضل

# غریب القرآن
## في
# لغات الفرقان

## اا ب

اوب (۱) جواب دینا ـ هم آواز هونا ـ گونجنا ـ
یاجبال اوبی معه [ س ۳۴ آیة ۱۰
(۲) رجوع کرنا ـ حکم ماننا ـ
انا وجدناه صابرا نعم العبد انه اواب
[ س ۳۸ : ۴۴

## اا م

ایم (جمع ایامیٰ) مرد جس کي بیوي نه هو یا عورت جس کا مرد نه هو ـ مجرد ـ بیوه یا مطلقه ـ
فانکحوا الایامیٰ منکم والصالحین من
عبادکم وامائکم [ س ۲۴ : ۳۲

## ا ب

ابا (۱) باپ ـ
(۲) چچا ـ
واذ قال ابراهیم لابیه آزر [ س ۶ : ۷۵
آباء (جمع)
(۱) باپ چچا دادے ـ

اذ حضر یعقوب الموت اذ قال لبنیہ ما
تعبدون من بعدي قالوا نعبد الٰهک
واله اباءک ابراهیم واسمعیل و...
الها واحدا [ س ۲ : ۱۳۳
(۲) باپ دادے -
الله ربکم ورب اباءکم الاولین [ س ۳۷ : ۱۲۶
قالوا حسبنا ما وجدنا علیه اباءنا
[ س ۵ : ۱۰۴

## اَبد

ابداً (۱) کبھي - هرگز -
ولن یتمنوه ابداً [ س ۲ : ۹۵
(۲) زمانه دراز تک - احقاباً (س ۷۸ : ۲۳)
خالدین فیها ابداً [ س ۴ : ۵۷ و ۱۶۹

## اَبل

ابل (۱) بادل - [س ۸۸ : ۱۷
(۲) اونٹ - [ س ۶ : ۱۴۵
ابابیل جوق جوق - تابڑ توڑ -
وارسل علیهم طیرا ابابیل [ س ۱۰۵ : ۳

## اَثر

اثر (۱) نقش قدم -

انهم الفوا آباءهم ضالین فهم علی اثارهم یهرعون [ س ۳۷ : ۶۹ و ۷۰

(۲) آثار – نشانیاں –

فانظر الی اثار رحمت الله کیف یحی الارض بعد موتها [ س ۳۰ : ۵۰

(۳) پیچھے -

فارتدا علی اثارهما قصصا [ س ۱۸ : ۶۴

(۴) اثر - برکت -

تریهم رکعا سجدا یبتغون فضلا من الله و رضوانا - سیماهم فی وجوههم من اثر السجود [ س ۴۸ : ۲۹

(۵) خرابی کے آثار - بربادی کی نشانیاں –

فلعلک باخع نفسک علی آثارهم ان لم یومنوا بهذا الحدیث اسفا [ س ۱۸ : ۶

انا نحن نحی الموتی و نکتب ما قدموا و اثارهم [ س ۳۶ : ۱۲

اثر الرسول سنت رسول -

فقبضت قبضة من اثر الرسول [ س ۲۰ : ۹۶

اجر (۱) اجرت – مزدوری -

ان الله لا یضیع اجر المحسنین [ س ۹ : ۱۲۰

(۲) ثواب –

ولاجر الاخرة اکبر لو کانوا یعملون [س ۱۶ : ۴۱
(۳) عورتوں کا مہر -
واتوھن اجورھن [س ۴ : ۲۵

# اَجل

اجل وقت مقررہ - محدود زمانہ - مدت -

ھوالذی خلقکم من طین ثم قضی اجلا و
اجل مسمی عندہ [س ۶ : ۲
ولکل امة اجل [س ۷ : ۳۴ و س ۱۰ : ۴۹
ما تسبق من امة اجلها و ما یستاخرون
ثم ارسلنا رسلنا تترا [س ۲۳ : ۴۳ ، ۴۴
لکل اجل کتاب [س ۱۳ : ۳۸

# اَخ

اَخا } (۱) بھائی - ایک باپ کی اولاد -
اَخو }

ثم ارسلنا موسی واخاہ ھارون [س ۲۳ : ۴۵
(۲) قبیلے کا مرد - قوم کا مرد -
ولقد ارسلنا الی ثمود اخاھم صالحا
[س ۲۷ : ۴۵
(۳) دوست - ہم مشرب - ہم مذہب -
انما المومنون اخوة [س ۴۹ : ۱۰

ان المبذرین کانوا اخوان الشیاطین
[ س ۱۷ : ۲۷

ونزعنا مافی صدورهم من غل اخوانا علی
سرر متقابلین [ س ۱۵ : ۴۷

أخت (۱) بہن -

ان امرؤا هلک لیس له ولد وله اخت فلها
نصف ما ترک [س ۴ : ۱۷۶

(۲) قبیلے کی عورت - قوم کی عورت -

قالوا یا مریم . . . یا اخت هارون
[ س ۱۹ : ۲۷ و ۲۸

(۳) دوست - هم مشرب - هم مذهب -

کلما دخلت امة لعنت اختها [ س ۷ : ۳۸

(۴) مثل - طرز -

وما نریهم من اية الا هی اکبر من اختها
[ س ۴۳ : ۴۸

## آخذ

اخذ گرفتار کرنا -

فاذا انسلخ الاشهر الحرم فاقتلوا المشرکین
حیث وجدتموهم وخذوهم [س ۹ : ۵
قوله وخذوهم ای بالاسر والاخیذ الاسیر (رازی)
وخذوهم ای اسروهم (ملا احمد)

اخذ فی کذا     کسی کام میں مصروف ہونا ۔

لولا کتاب من اللہ سبق لمسکم فیما اخذتم
عذاب عظیم     [ س ۸ : ۶۸

## اخر

اخر (۱) بعد ۔ آئندہ ۔

فمن شہد منکم الشہر فلیصمہ و من کان
مریضا او علی سفر فعدۃ من ایام اخر
[ س ۲ : ۱۸۵

قل متاع الدنیا قلیل و الاخرۃ خیر لمن
اتقی     [ س ۴ : ۷۷

یاقوم اعبدوا اللہ وارجوا الیوم الاخر ولا
تعثوا فی الارض مفسدین     [ س ۲۹ : ۳۶

(۲) انجام ۔

ثم انتم ھؤلاء تقتلون انفسکم وتخرجون
فریقا منکم من دیارھم تظاھرون علیھم
بالاثم والعدوان... اولئک الذین اشتروا
الحیوۃ الدنیا بالاخرۃ     [ س ۲ : ۸۵ و ۸۶

(۳) باقی ۔

ھو الذی انزل علیک الکتاب منہ ایات
محکمات ھن ام الکتاب واخر متشابھات
[ س ۳ : ۷

ینبؤا الانسان یومئذ بما قدم واخر
[ س ۷۵ : ۱۳

(۴) دوسرے - اور -

ءانكم لتشهدون ان مع الله الهة اخرى
[ س ۶ : ۱۹

ولا تزر وازرة وزر اخرى [ س ۱۷ : ۱۵

(۵) پیچھے -

اذ تصعدون ولا تلون على احد والرسول
يدعوكم في اخريكم [ س ۳ : ۱۵۲

(۶) ختم -

واخر دعويهم ان الحمد لله رب العالمين
[ س ۱۰ : ۱۰

هو الاول والاخر والظاهر والباطن [ س ۵۷ : ۳

## آدم

آدم انسان - بشر -

ولقد خلقناكم ثم صورناكم ثم قلنا للملئكة
اسجدوا لآدم [ س ۷ : ۱۱

واذ قال ربك للملئكة انى خالق بشرا من
صلصال من حما مسنون فاذا سويته
ونفخت فيه من روحي فقعوا له ساجدين
[ س ۱۵ : ۲۸ و ۲۹ و س ۳۸ : ۷۱ و ۷۲

## أدي

اداء امانت واپس کرنا -

فان امن بعضكم بعضا فليؤد الذي اؤتمن

امانته فلیتق اللہ ربه [ س ۲ : ۲۸۳

ان اللہ یامرکم ان تودوا الامانات الی اهلها
[ س ۴ : ۵۸

ومن اهل الکتاب من ان تامنه بقنطار
یوده الیک و منهم من ان تامنه بدینار
لایوده الیک الا مادمت علیه قائما
[ س ۳ : ۷۴

# اذن

اذن (۱) علم - مشیئت -

فانه نزله علی قلبک باذن اللہ [ س ۲ : ۹۷
= فاعلموا انما انزل بعلم اللہ (س ۱۱ : ۱۴)

وما اصابکم یوم التقی الجمعان فباذن اللہ
ولیعلم المومنین ولیعلم الذین نافقوا
[ س ۳ . ۱۶۵ , ۱۶۶

وما ارسلنا من رسول الا لیطاع باذن اللہ
[ س ۴ : ۶۴

(۲) اجازت -

فانکحوهن باذن اهلهن [ س ۴ : ۲۵

(۳) حکم -

ومن الجن من یعمل بین یدیه باذن ربه
[ س ۳۴ : ۱۲

یاایها النبی انا ارسلناک شاهدا و مبشرا

و نذیرا وداعیا الي الله باذنه وسراجا
منیرا [ س ۳۳ : ۴۵ و ۴۶

# أرض

ارض (۱) زمین -

قل لوكان فی الارض ملئكة یمشون مطمئنین
لنزلنا علیهم من السماء ملك الرسولا
[ س ۱۷ : ۹۵

والله انبتكم من الارض نباتا [ س ۷۱ : ۱۷
وایة لهم الارض المیتة احییناها واخرجنا
منها حبا فمنه یاكلون [ س ۳۶ ۳۳

(۲) ملک -

واورثنا القوم الذین كانوا یستضعفون
مشارق الارض ومغاربها التي باركنا فیها
[ س ۷ ۰ ۱۳۷

وما تدری نفس باي ارض تموت
[ س ۳۱ : ۳۴

الم یروا انا ناتي الارض ننقصها من اطرافها
[ س ۱۳ : ۴۱

ان الارض یرثها عبادی الصالحون
[ س ۲۱ : ۱۰۵

(۳) دنیا -

وما انتم بمعجزین فی الارض ولافی السماء
ومالکم من دون اللہ من ولی ولا نصیر
[ س۲۹ : ۲۲

## ارم

اِرَم اس شہر کا نام جس میں قوم عاد رہتی تھی -
الم تر کیف فعل ربک بعاد ارم ذات العماد
التی لم یخلق مثلہا فی البلاد
[ س ۸۹ : ۶ - ۸

## آزر

آزر حضرت ابراھیم کے چچا کا نام - [ س ۶ . ۷۵

## آزف

آزفہ آنے والا - (وقت) جو ضرور آکر رہے گا -
آزفۃ الآزفہ [ س ۵۳ : ۵۷

## اسرائیل

اِسرائیل حضرت یعقوب کا دوسرا نام -
بنی اسرائیل آل یعقوب - یہود -

## آل

آل (۱) اولاد -
فھب لی من لدنک ولیا یرثنی ویرث من
آل یعقوب [ س ۱۹ : ۵ و ۶
(۲) قوم - پیرو -

واذنجینٰکم من ال فرعون [ س ۲ : ۴۹
وبقیۃ مما ترک ال موسی وال ہارون
[ س ۲ : ۲۴۸

## آلا

آلاء (۱) قدرت -

وقوم نوح من قبل انہم کانوا ہم اظلم واطغی
والمؤتفکۃ اھوی فغشیھا ما غشی فبای الاء
ربک تتمارٰی [ س ۵۳ : ۵۲ - ۵۵

(۲) نعمتیں -

فاذکروا الاء اللہ لعلکم تفلحون [ س ۷ ۶۹

## الر

الر حروف تہجی -

الر - تلک ایات الکتاب الحکیم
[ س ۱۰ : ۱ و س ۱۱ : ۱ و س ۱۲ : ۱
و س ۱۴ : ۱ و س ۱۵ : ۱

## الف

الوف (جمع) واحد { (۱) الف = ہزار
(۲) الف = جماعت

الم تر الی الذین ... خرجوا من دیارھم و ھم
الوف حذر الموت [ س ۲ : ۲۴۳

المؤلفۃ قلوبھم جن کے دل متحد کئے گئے -

جو ایمان کے اتحاد میں داخل ہوئے ۔ نومسلم

انما الصدقات للفقراء . . . والمؤلفة قلوبهم . . . [ س ۹ : ۶۰

## الم

الم حروف تہجی

الم ۔ ذالک الکتاب لاریب [ س ۲ : ۱ و ۲

الم ۔ تلک 'یات الکتاب الحکیم [ س ۳۱ : ۱ و ۲

الم ۔ تنزیل الکتاب لاریب فیه من رب العالمین [ س ۳۲ : ۱ و ۲

## المر

المر حروف تہجی ۔

المر ۔ تلک ایات الکتاب [ س ۱۳ : ۱

## المص

المص حروف تہجی ۔

المص ۔ کتاب انزل الیک [ س ۷ : ۱

## اُم

اُم (۱) ماں ۔ والدہ ۔

حملته امه وهنا علی وهن [ س ۳۱ : ۱۴

(۲) اصل ۔

هوالذی انزل علیک الکتاب منه ایات محکمات هن ام الکتاب واخر متشابهات
[ س ۳ : ۶

لکل اجل کتاب ۔ یمحوا اللہ مایشاء و یثبت وعنده ام الکتاب [ س ۱۳ : ۳۸ و ۳۹

(۳) ٹھکانا ۔

واما من خفت موازینه فامه هاویه
[ س ۱۰۱ : ۸ و ۹

امام (۱) سڑک ۔ راہ ۔

وانهما لبامام مبین [س ۱۵ : ۷۹

(۲) کتاب ہدایت ۔

ومن قبله کتاب موسی اماما ورحمة
[ س ۱۱ : ۱۷

(۳) ہادی ۔ رہنما ۔

قال انی جاعلک للناس اماما [ س ۲ : ۱۲۴

(۴) کتاب اعمال ۔ اعمالنامہ ۔

وکل شئی احصیناه فی امام مبین
[ س ۳۶ : ۱۲

یوم تدعوا کل اناس بامامهم
[ س ۱۷ : ۷۱

(۵) آگے ۔ سامنے ۔

بل یرید الانسان لیفجر امامه [ س ۷۵ : ۵

أمة (۱) لوگ ۔ اشخاص ۔

ولتکن منکم امة یدعون الی الخیر و
یامرون بالمعروف وینھون عن المنکر
[ س ۳ ۱۰۳

من اھل الکتاب امة قائمة [ س ۳ . ۱۱۲

(۲) ایک ملک کے لوگ - قوم
کلما جاء امة رسولھا کذبوہ [ س ۲۳ : ۴۴
ولقد بعثنا فی کل امة رسولا ان اعبدوا اللہ و
اجتنبوا الطاغوت [ س ۱۶ : ۳۶
وان من امة الا خلا فیھا نذیر [ س ۳۵ : ۲۴
لکل امة جعلنا منسکا ھم ناسکوہ فلا
ینازعنک فی الامر [ س ۲۲ : ۶۷
ولکل امة رسول [ س ۱۰ : ۴۷

(۳) ایک مذھب کے لوگ - ایک نبی کے پیرو -
کان الناس امة واحدة [ س ۲ : ۲۱۳
لکل امة اجل [ س ۱۰ . ۴۹
ما تسبق من امة اجلھا [ س ۱۵ : ۵

(۴) گروہ - جماعت -
کلما دخلت امة لعنت اختھا [ س ۷ : ۳۸
واذ قالت امة منھم [ س ۷ ۱۶۴

(۵) امام - ھادی

ان ابراهيم كان امة قانتا لله حنيفا
[ س ۱۶ : ۱۲۰

(۶) راه - طريقه -

انا وجدنا اباءنا على امة [ س ۴۳ : ۲۳

(۷) مدت -

لئن اخرنا عنهم العذاب الى امة [ س ۱۱ : ۷

أمي وہ لوگ جو اهل كتاب نهیں هیں -

وقل للذين اوتوا الكتاب والامیین ءاسلمتم
[ س ۳ : ۱۹

هو الذي بعث في الاميين رسولا [ س ۶۲ : ۲

فامنوا بالله و رسوله النبی الامي الذي
يومن بالله وكلماته [ س ۷ : ۱۵۸

## أمر

آمر (۱) مشن -

حتی جاء الحق وظهر امر الله [ س ۹ : ۴۸

اتی امر الله فلا تستعجلوه [ س ۱۶ : ۱

(۲) کام - اعمال - امر -

فذاقت وبال امرها وكان عاقبة امرها خسرا
[ س ۶۵ : ۹

فاتبعوا امر فرعون - وما امر فرعون برشيد
[ س ۱۱ : ۴۷

وما امر الساعة الا کلمح البصر [ س ۱۶ : ۷۷

(۳) حکم -

ذالک امر اللہ انزلہ الیکم [ س ۶۵ : ۵

انہ قد جاء امر ربک و انھم اٰتیھم عذاب غیر مردود [ س ۱۱ : ۷۶

(۴) عذاب -

فاذا جاء امر اللہ قضی بالحق وخسر ھنالک المبطلون [ س ۴۰ : ۷۸

وغرتکم الامانی حتی جاء امر اللہ [ س ۵۷ : ۱۴

ولما جاء امرنا نجینا شعیبا والذین اٰمنوا معہ برحمۃ منا [ س ۱۱ : ۹۴

(۵) مشورہ -

قال للملاء حولہ ان ھذا لساحر علیم یرید ان یخرجکم من ارضکم بسحرہ - فما ذا تامرون [ س ۲۶ : ۳۴ و ۳۵

(۶) سکھانا - تحریک کرنا -

قالوا یا شعیب اصلوتک تامرک ان نترک ما یعبد اباءنا او ان نفعل فی اموالنا ما نشاء [ س ۱۱ : ۷۷

اولی الامر علماء - مدبرین -

یا ایھا الذین اٰمنوا اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم [ س ۴ : ۵۹

. . . ولو ردوہ الی الرسول والی اولی الامر
منھم لعلمہ الذین یستنبطونہ منھم
[ س ۴ : ۸۳

## اَمس

اَمس کل ۔ گذشتہ زمانہ ۔

واصبح الذین تمنوا مکانہ بالامس یقولون
ویکان اللہ یبسط الرزق لمن یشاء و من
عبادہ ویقدر [ س ۲۸ : ۸۲

## اَمن

اَمن (۱) بات ماننا ۔
(۲) اعتبار کرنا ۔

فان امن بعضکم بعضا فلیؤد الذی اؤتمن
امانتہ ولیتق اللہ ربہ [ س ۲ : ۲۸۳

(۳) یقینی طور پر جاننا ۔ عین الیقین جاننا ۔
( س ۱۰۲ : ۳ ۔ ۷ )

قالت الاعراب امنا ۔ قل لم تومنوا ولکن
قولوا اسلمنا و لما یدخل الایمان فی
قلوبکم [ س ۴۹ : ۱۴

## اَن

ان (۱) تاکہ ۔

والقی فی الارض رواسی ان تمید بکم
س ۱۶ : ۱۵

(۲) یہہ کہہ کر کہ ـ

ولقد بعثنا فی کل امۃ رسولا ان اعبدوا اللہ و اجتنبوا الطاغوت [ س ۱۶ : ۳۶

(۳) ایسا نہ ہو کہ ـ (لئلا)

یبین اللہ لکم ان تضلوا [ س ۴ : ۱۷۷

## إن

(۱) اگر (شرطیہ) ـ

قل للذین کفروا ان ینتھوا یغفر ما قد سلف [ س ۸ : ۳۸

(۲) نافیہ ـ

وقالوا ان ھذا الا سحر مبین [ س ۳۷ : ۱۵

ان کل ذالک لما متاع الحیوۃ الدنیا [ س ۳۵ : ۴۳

وان کانت لکبیرۃ الا علی الذین ھدی اللہ [ س ۲ : ۱۴۳

ان عندکم من سلطان بھذا [ س ۱۰ : ۶۸

(۳) تاکید اور تحقیق ـ (إن ثقلیہ سے تخفیف کرکے إن کرلیا گیا ـ)

فذکر ان نفعت الذکری [ س ۸۷ : ۹

= و ذکر فان الذکری تنفع المومنین ( س ۵۱ : ۵۵ )

(۴) زاید ـ

ولقد مکنٰھم فیما ان مکنٰکم فیہ
[ س ۴۶ : ۲۶

## اُنثیٰ

(۱) عورت -
وما خلق الذکر والانثی [ س ۹۲ : ۳
(۲) بے جان چیز -
ان یدعون من دونہ الا اناثا [ س ۴ : ۱۱۷
(۳) قبیلے کا بت - (رازی) [ س ۴ : ۱۱۷

## اَنس

اِنس - اَنس الحی المقیمون ، وہ لوگ جو مل کر شہروں اور قصبوں میں رہتے ہیں -
(صحاح جوھری)
الانس والجن = الناس ( س ۱۷ : ۸۸ و ۸۹
وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون
[ س ۵۱ : ۵۶

## اَنّیٰ

(۱) کیونکر کیف -
وجای یومئذ بجھنم یومئذ یتذکر الانسان
وانی لہ الذکری [ س ۸۹ : ۲۳
(۲) کب - متیٰ (بحرا محیط)

یازکریا انا نبشرک بغلام اسمہ یحیی . . .
قال رب انی یکون لی غلام [ س ۱۹ : ۷ و ۸
(۳) اگر (شرطیہ) (ابوحیان)
نساءکم حرث لکم فاتوا حرثکم انی شئتم
[ س ۲ . ۲۲۳

# آھل

(۱) اهل وعیال -
وینقلب الی اهلہ مسرورا [ س ۸۴ : ۹
(۲) بیوی -
قالت ما جزاء من اراد باهلک سوء الا ان
یسجن او عذاب الیم [ س ۱۲ . ۲۵
(۳) قرابت دار -
وشهد شاهد من اهلها ان کان قمیصہ قد
من قبل فصدقت وهو من الکذبین . . .
[ س ۱۲ . ۲۶
(۴) پیروی کرنے والا -
فانجینٰہ واهلہ [ س ۷ : ۸۳
واجعل لی وزیرا من اهلی [ س ۲۰ ۲۹
(۵) حقدار - مالک -
ان اللہ یامرکم ان تودوا الامانات الی اهلها
[ س ۴ : ۵۸

(۲) رہنے والے - باشندے -

افامن اهل القرى ان یاتیهم باسنا بیاتا وهم نائمون [ س ۷ : ۹۷

اهل البیت گھر کے لوگ - بیوی -

هل ادلکم علی اهل بیت یکفلونه لکم وهم له ناصحون [ س ۲۸ : ۱۲

قالوا اتعجبین من امر الله رحمت الله و برکته علیکم اهل البیت [ س ۱۱ : ۷۳

یانساء النبی لستن کاحد من النساء . . .
انما یرید الله لیذهب عنکم الرجس اهل البیت ویطهرکم تطهیرا [ س ۳۳ : ۳۲ و ۳۳

اهل الکتاب کتاب (وحی) کے ماننے والے -

من اهل الکتاب امة قائمة ... [ س ۳ : ۱۱۲

# آیة

آیة (جمع ایات) -

(۱) نشانی - ثبوت -

و ایة لهم الارض المیتة - احییناها و اخرجنا منها حبا فمنه یاکلون [ س ۳۶ : ۳۳

(۲) مینارہ - نشان -

اتبنون بکل ریع ایة تعبثون [ س ۲۶ : ۱۲۸

(۳) معجزہ -

ولقد ضربنا للناس في هذا القرآن من كل
مثل ولئن جئتهم بآية ليقولن الذين كفروا
ان انتم الا مبطلون [ س ۳۰ ۵۸

(۴) حکم -

والذين كفروا وكذبوا بآياتنا اولئك
اصحاب النار [ س ۲ . ۳۹

ما ننسخ من آية او ننسها نات بخير منها
او مثلها [ س ۲ ۱۰۶

## بتر

ابتر ابتر - ذلیل -

ان شانئك هو الابتر [ س ۱۰۸ : ۳

## بحر

بحر (۱) سمندر دریا نالہ تالاب وغیرہ (راغب)

احل لكم صيد البحر وطعامه متاعا لكم و
للسيارة [ س ۵ ۹۶

(۲) زمین - شہر - ملک - اقلیم ( نہایہ)

ولو ان ما في الارض من شجرة اقلام والبحر
يمده من بعده سبعة ابحر ما نفدت كلمات
الله [ س ۳۱ : ۲۷ و س ۱۸ : ۱۰۹

بحار (جمع) واحد { (۱) بحر = دریا -
(۲) بحرہ زمین - شہر - ملک

واذا البحار سجرت واذا النفوس زوجت...
[ س ۸۱ : ٦ و ۷

## برج

بروج (واحد برج) منازل قمریا منازل ستارات ۔
تبارک الذی جعل فی السماء بروجا وجعل
فیها سراجا و قمرا منیرا [ س ۲۵ : ٦۲
ولقد جعلنا فی السماء بروجا و زیناها
للناظرین [ س ۱۵ ۱٦

## بصر

بصر (۱) دیکھنا ۔
(۲) دل کی آنکھ سے دیکھنا ۔ سمجھنا ۔ جاننا ۔
قد جاء کم بصائر من ربکم ۔ فمن ابصر
فلنفسه [ س ٦ : ۱۰۵
فلما ان جاء البشیر القاه علی وجهه فارتد
بصیرا قال الم اقل لکم انی اعلم من الله مالا
تعلمون [ س ۱۲ . ۹٦
والله بصیر بما یعملون [ س ۲ . ۹٦
(۳) خیال کرنا ۔
قال فما خطبک یاسامری قال بصرت بمالم
یبصروا به [ س ۲۰ : ۹۵ و ۹٦

## بعث

بعث (۱) اُٹھانا ۔ پیدا کرنا ۔

هو الذی بعث فی الامیین رسولا منهم
[ س ۶۲ : ۲

(۲) بھیجنا ۔

فاذا جاء وعد اولیهما بعثنا علیکم عبادا لنا
اولی باس شدید فجاسوا خلال الدیار
[ س ۱۷ :

## بقی

بقیة فضل و کمال ۔

فلولا کان من القرون من قبلکم اولوا بقیة
ینهون عن الفساد فی الارض الا قلیلا ممن
انجینا منهم [ س ۱۱ : ۱۱۶

وقال لهم نبیهم ان ایة ملکه ان یاتیکم
التابوت فیه سکینة من ربکم وبقیة مما
ترک ال موسی وال هارون تحمله الملئکة
[ س ۲ : ۲۴۸

## بهل

ابتهال خشوع کے ساتھ خدا کی طرف رجوع کرنا ۔

فمن حاجک فیه من بعد ما جاءک من العلم

فقل تعالوا ندع ابناءنا وابناءكم ونساءنا و
نساءكم وانفسنا وانفسكم ۔ ثم نبتهل
فنجعل لعنت اللہ على الكاذبين
[ س ۳ : ۶۱

## بات

بیت گھر ۔ مکان ۔
اهل البيت گھر کے لوگ ۔ بیوی ۔

يا نساء النبي من يات منكن بفاحشة
مبينة يضاعف لها العذاب ضعفين . . .
يانساء النبي لستن كاحد من النساء . . .
انما يريد الله ليذهب عنكم الرجس اهل
البيت ويطهركم تطهيرا
[ س ۳۳ . ۳۰ و ۳۲ و ۳۳

## باض

ابيض
الخيط الابيض دن کی سفیدی ۔
و كلوا و اشربوا حتى يتبين لكم الخيط
الابيض من الخيط الاسود من الفجر
[ س ۲ : ۱۸۷

ابيضت وجوه سرخرو ہونا ۔
واما الذين ابيضت وجوههم ففى رحمة الله
[ س ۳ : ۱۰۶

ابیضت عیناہ اس کی انکھیں آنسو بہاتی تھیں یا اس کی آنکھیں (آنسو سے) دبڈبا رہی تھیں -

ابیضت = بیضت — افرغہ یا املاہ
(تاج العروس)

و قال یا اسفی علی یوسف و ابیضت
عیناہ من الحزن فھو کظیم [ س ۱۲ : ۸۴

## تاب

توبہ (۱) پھر جانا - اپنی روش بدلنا

انما التوبة علی اللہ للذین یعملون السوء
بجھالة ثم یتوبون من قریب [ س ۴ : ۱۷

ولیست التوبة للذین یعملون السیئات
حتی اذا حضر احدھم الموت قال انی
تبت الئن [ س ۴ : ۱۸

(۲) رحم کی نظر کرنا -

## التابوت

قلب - سینہ (راغب)

وقال لھم نبیھم ان آیة ملکہ ان یاتیکم
التابوت فیہ سکینة من ربکم وبقیة مما
ترک ال موسی وال ھارون تحملہ الملائکة
[ س ۲ : ۲۴۸

## تلا

تلاوۃ (۱) پیچھے چلنا - پیروي کرنا -

الذین اتینٰھم الکتاب یتلونه حق تلاوته
اولئک یؤمنون به [ س ۲ : ۱۲۱

والشمس وضحٰها والقمر اذا تلٰها
[ س ۹۱ : ۱ و ۲

(۲) پڑھنا -
یتلوا علیه = وہ اس کے خلاف جھوٹ بولے -
(رازی)

و اتبعوا ما تتلوا الشیاطین علیٰ ملک
سلیمان [ س ۲ : ۱۰۲

## التنور

زمین کي سطح - کوئی زمین جہاں سے پانی نکلتا ھو - کوئی زمین جہاں پر کسي ترائی کا پانی جمع ھوتا ھو - (قاموس)

حتي اذا جاء امرنا وفار التنور [ س ۱۱ : ۴۰
= وفجرنا الارض عیونا ( س ۵۴ : ۱۲ )

## التین

التین والزیتون ارض فلسطین جہاں تین وزیتون دو پہاریوں کے نام ھین - (قاموس وانجیل مرقس باب ۱۱ آیة ۱ وکتاب رسولوں کے اعمال باب ۱ آیة ۱۲) یہاں حضرت عیسیٰ مبعوث ھوئے تھے -

والتین والزیتون وطورسینین وهذا البلد
الامین . . . [ س ۹۵ . ۱ - ۳

## ثخن

اثخان لڑائی میں غالب ہونا - (بخاری)

ماکان لنبی ان یکون له اسری حتی یثخن
فی الارض [ س ۸ : ۶۷

فاذا لقیتم الذین کفروا فضرب الرقاب
حتی اذا اثخنتموهم فشدوا الوثاق
[ س ۴۷ : ۴

## ثني

مثنیٰ وثلاث ورباع بلا تعداد

جاعل الملئکة رسلا اولی اجنحة مثنی
و ثلاث و رباع [ س ۳۵ . ۱

فانکحوا ما طاب لکم من النساء مثنیٰ
و ثلث و رباع [ س ۴ : ۳

## جبت

= جبت کوئی لغو چیز - (رازی) [ س ۴ : ۵۱

## جبریل

عبری زبان میں اس کے معنی خدا کی طاقت کے ہیں
اور قرآن مجید میں اس لفظ کا مرادف شدید القوی
آیا ہے -

فانه نزله علی قلبک باذن اللہ [ س ۲ : ۹۷
- علمه شدید القوی ( س ۵۳ : ۵ )

## جبل

(جمع جبال)
(۱) پہاڑ
(۲) رئیس قوم

وسخرنا مع داود الجبال یسبحن و الطیر
[ س ۲۱ . ۷۹

## جزیه

جزیه [ س ۹ . ۲۹
(فارسی سے معرب) بمعنی خراج جو نو شیروان عادل اہل فوج کے سوا اپنی تمام رعایا سے ادا کرتا تھا -

وجزاء روس اہل الذمة جمع جزیة وھو معرب
گزیت وھو الخراج بالفارسیة (مفاتیح العلوم)
الجزیة خراج الارض (قاموس)

اسلام میں غیر مذہب رعایا (ذمیوں) سے فوجی خدمت کے بدلے میں ان کی محافظت کا معاوضہ -
اس بارے میں (ذمیوں) سے حسب ذیل عہد نامے ہوتے تھے -

هذا کتاب من خالد بن الولید لصلوبا ابن
نسطونا وقومه انی عاهدتکم علی الجزیة
والمنعة فلک الذمة والمنعة مامنعناکم

فلذا الجزیة والاولاکتب سنة اثنتی عشرہ
فی صفر (طبری)

اس کے معنی غیر مذہب والے (ذمی) بھی اپنی محافظت کا معاوضہ جانتے تھے چنانچہ جزیہ ادا کرتے وقت وہ حسب ذیل نوشتہ دیتے تھے -

انا قداد یناالجزیة التی عاہد نا علیہا خالد علی ان یمنعونا و میرہم ابغی من المسلمین وغیرھم (طبری)

## جلب

جلابیب جمع (واحد جلباب) چادر - اوڑھنی -

یا ایھاالنبی قل لازواجک وبناتک ونساء المومنین یدنین علیھن من جلابیبھن
[ س ۳۳ ۵۹

## جمل

(۱) اونٹ -
(۲) جہازکارسا -

ان الذین کذبوابایاتنا واستکبروا عنہا لا تفتح لھم ابواب السماء و لایدخلون الجنة حتی یلج الجمل فی سم الخیاط [س ۷ : ۴۰

## جن

جان = جن -- شیطان -

والجان خلقناہ من قبل من نار السموم
[ س ۱۵ : ۲۷

وخلق الجان من مارج من نار [ س ۵۵ : ۱۵
== قال انا خیر منہ خلقتنی من نار
( س ۷ . ۱۲ )

جن (۱) شیطان -

واذ قلنا للملئکۃ اسجدوا لادم فسجدوا الا
ابلیس کان من الجن ففسق عن امر ربہ
[ س ۱۸ : ۵۰

وجعلوا بینہ وبین الجنۃ نسبا - ولقد
علمت الجنۃ انہم لمحضرون
[ س ۳۷ : ۱۵۸

(۲) مخلوق مزعومہ و مظنونہ غیر مرئی عرب
جاہلیت -

وانا ظننا ان لن تقول الانس و الجن علی
اللہ کذبا - و انہ کان رجال من الانس
یعوذون برجال من الجن فزادوھم رھقا
[ س ۷۲ : ۵ و ۶

(۳) وحشی اور جنگلی انسان جو شہروں سے دور اور
جنگلوں اور پہاڑوں اور ویران میدانوں میں
(چھپے) رہتے ہیں -

وحشر لسلیمان جنودہ من الجن والانس
[ س ۲۷ . ۱۷

ومن الجن من يعمل بين يديه باذن ربه
[ س ۳۴ . ۱۲

:- كتاب عهد عتيق سلاطين (۱) باب ۵
و كتاب سموايل (۲) باب ۵ آيت ۱۱

فلما قضينا عليه الموت ماد لهم على موته
الا دابة الارض تاكل منساته ـ فلما خر تبينت
الجن ان لوكانوا يعلمون الغيب ما لبثوا
في العذاب المهين [ س ۳۴ : ۱۴

قال عفريت من الجن انا اتيك به قبل ان
تقوم من مقامك [ س ۲۷ : ۳۹

قل اوحي الى انه استمع نفر من الجن
[ س ۷۲ : ۱

يا معشر الجن قد استكثرتم من الانس
[ س ۶ : ۱۲۹

يا معشر الجن والانس الم ياتكم رسل منكم
يقصون عليكم آياتى وينذرونكم لقاء يومكم
هذا [ س ۶ : ۱۳۱

لقد ذرانا لجهنم كثيرا من الجن والانس
لهم قلوب لا يفقهون بها ولهم أعين لا يبصرون
بها ولهم آذان لا يسمعون بها اولئک کالانعام
بل هم اضل اولئک هم الغافلون [ س ۷ : ۱۷۹

## جنح

آجنحہ (جمع) قدرت - قوت -

جاعل الملئکۃ رسلا اولی اجنحۃ مثنی و
ثلاث وربٰع [ س ۳۵ . ۱

## جہد

جدوجہد کرنا - سخت کوشش کرنا -

یاایھاالنبي جاھد الکفار والمنافقین و
اغلظ علیھم [ س ۹ . ۷۳

## حار

حور (جمع) واحد { آحور (مذکر)
حورا (مونث)

خوبصورت بڑی بڑی آنکھ والے مرد و عورت -

وزوجناھم بحور عین [ س ۴۴ . ۵۴

## حبک

حبک ستاروں کے چلنے کے راستے -

والسماء ذات الحبک [ س ۵۱ ۷

قیل الطرائق وعلی ھذا فیحتمل ان یکون
المراد طرائق الکواکب وممراتھا (رازي)

## حبل

(۱) رسا -

(۲) توصل کا ذریعہ ۔

## حجر

حجر ( جمع حجارۃ )
(۱) پتھر ۔
(۲) مصیبت ۔

ترمیھم بحجارۃ من سجیل [ س ۱۰۵ : ۴

(۳) روکنے والا (سردار) ۔ لوگوں کو بہکانے والا ۔

فاتقوا النار التی وقودھا الناس و الحجارۃ
[ س ۲ : ۲۴

الحجر وادی القری جہاں قوم ثمود رہتی تھی ۔

اصحاب الحجر قوم ثمود ۔ [ س ۱۵ : ۸۰

## حصر

احصروھم ان کو قید کرو اور ملک میں تصرف کرنے سے روکو ۔

فاذا انسلخ الاشھر الحرم فاقتلوا المشرکین حیث وجدتموھم وخذوھم واحصروھم . .
[ س ۹ : ۵

و احصروھم و قیدو ھم و امنعوھم من التصرف فی البلاد وعن ابن عباس حصرھم ان یحال بینھم وبین المسجد الحرام (زمخشری)

و قیل امنعوھم من دخول مکۃ والتصرف فی بلاد الاسلام (معالم التنزیل)

وقال الفراء حصرهم ان يمنعوا من البيت
الحرام (رازي)

## حصن

احصان -

(۱) پاکدامني -

محصنين غير مسافحين [ س ۴ : ۲۴

محصنات غير مسافحات [ س ۴ : ۲۵

ومريم ابنت عمران التي احصنت فرجها
[ س ۶۶ : ۱۲

(۲) آزادي -

فعليهن نصف ما على المحصنات من
العذاب [ س ۴ : ۲۵

حرمت عليكم امهاتكم . . . والمحصنات
من النساء الا ما ملكت ايمانكم [ س ۴ : ۲۴

(۳) پاکدامني کے لئے نکاح کرنا -

فاذا احصن فان اتين بفاحشة . . .
[ س ۴ : ۲۵

## حم

حا ميم حروف تهجي -

حم - تنزيل الكتاب من الله العزيز الحكيم
[ س ۴۰ : ۱

حم . . . كتاب فصلت ايانه قرانا
عربيا لقوم يعلمون [ س ٤١ : ١ - ٣

## حمل

حمل الامانة = (اپنے) ذمہ سے سبکدوش نہ ہونا ۔ امانت کا بار اپنے سر رکھنا ۔ امانت میں خیانت کرنا ۔

انا عرضنا الامانة على السموت و الارض
والجبال فابين ان يحملنها و اشفقن
منها وحملها الانسان ۔ انه كان ظلوما جهولا
[ س ٣٣ : ٧٢

حمالة الحطب لگائی بجھائی کرنے والی ۔ بھس میں چنگاری چھوڑنے والی ۔

تبت يدا ابي لهب وتب . . .
سيصلي نارا ذات لهب وامراته حمالة
الحطب [ س ١١١ : ١ - ٤

## حنث

عدول حکمی کرنا ۔ گناہ کرنا ۔

انهم كانوا قبل ذالك مترفين وكانوا يصرون
على الحنث العظيم [ س ٥٦ : ٤٦

وخذ بيدك ضغثا فاضرب به ولا تحنث

[ س ٣٨ : ٤٤

# حي

احیاء (۱) مردہ چیز میں جان دینا - زندہ کرنا -
(۲) ھدایت کرنا -

یاایھاالذین امنوا استجیبوا للہ وللرسول
اذادعاکم لمایحییکم [ س ۸ : ۲۴

او من کان میتا فاحییناہ و جعلنا لہ نورا
یمشی بہ فی الناس کمن مثلہ فی الظلمات
لیس بخارج منھا [ س ۶ : ۱۲۲

وما یستوی الاحیاء ولا الاموات - ان اللہ
یسمع من یشاء - وما انت بمسمع من
فی القبور [ س ۳۵ : ۲۲

# خار

خیر (۱) نیکی -

وماتفعلوامن خیریعلمہ اللہ
[ س ۲ : ۱۹۷

(۲) مال - دولت - (بخاری)

قل ماانفقتم من خیرفللوالدین والاقربین
والیتمی والمساکین وابن السبیل
[ س ۲ : ۲۱۵

## خاط

خیط سوت -
الخیط الابیض = صبح کی سفیدی -
الخیط الاسود = رات کی اندھیری -

وکلوا واشربوا حتی یتبین لکم الخیط
الابیض من الخیط الاسود من الفجر
[ س ۲ : ۱۸۷ ]

## ختم

مہر کردینا - بند کردینا -

افرءیت من اتخذ الٰہہ ھوٰیہ و اضلہ اللہ
علی علم وختم علی سمعہ وقلبہ وجعل علی
بصرہ غشاوۃ [ س ۴۵ : ۲۳ ]
= لہم قلوب لایفقہون بہا ولہم اعین لا
یبصرون بہا ولہم اذان لایسمعون بہا
( س ۷ : ۱۷۹ )
خاتم (تابالفتحہ) = مہر - تصدیق کرنے والا -
مصدق -
ماکان محمد ابا احد من رجالکم و لکن
رسول اللہ وخاتم النبین [ س ۳۳ : ۴۰
= رسول من عند اللہ مصدق لما معہم
( س ۲ : ۱۰۱ )

## خسف

یخسف اللہ بھم الارض = خدا ان کے پاؤں تلے سے زمین نکال دے گا - جس بل بوطہ پر وہ اچھل رہے ھیں وہ نیست و نابود ھوجائے گا - وہ ذلیل ھوجائیں گے -

فخسفنا بہ وبدارہ الارض - فما کان لہ من فئۃ ینصرونہ من دون اللہ و ما کان من المنتصرین [ س ۲۸ : ۸۱

افامن الذین مکروا السیات ان یخسف اللہ بھم الارض او یاتیھم العذاب من حیث لایشعرون [ س ۱۶ : ۴۵

## خلد

رھنا - دیر تک رھنا -

والذین کفروا و کذبوا بایاتنا اولئک اصحاب النار - ھم فیھا خالدون [ س ۲ : ۳۹

مخلدون مزین کئے ھوے - (بحر المحیط)

یطوف علیھم ولدان مخلدون با کواب واباریق وکاس من معین [ س ۵۶ : ۱۷

## خلف

خلف (خا و لام بالفتحہ) = نیک اولاد

خلف (خا فتحہ لام سکون) = ناخلف اولاد

فخلف من بعدهم خلف ورثوا الکتاب
یاخذون عرض هذا الادنی [ س ۷ : ۱۶۹
آخلف = آگے بڑھ جانا۔
وما انفقتم من شیٔ فهو یخلفه [ س ۳۴ : ۳۹
خلیفه (جمع خلفاء ) = نائب۔
یا داود انا جعلنٰک خلیفة فی الارض فاحکم
بین الناس بالحق ولا تتبع الهوی فیضلک
عن سبیل الله [ س ۳۸ : ۲۶

## خمر

خمر (۱) کوئی نشیلی چیز۔
یسئلونک عن الخمر والمیسر قل فیهما
اثم کبیر ومنافع للناس واثمهما اکبر من
نفعهما [ س ۲ : ۲۱۹
(۲) عورتوں کی اوڑھنی۔
ولیضربن بخمرهن علی جیوبهن
[ س ۲۴ : ۳۱

## دان

دین (۱) حساب۔
ان عدة الشهور عند الله اثنا عشر شهرا فی
کتاب الله . . ذالک الدین القیم
فلا تظلموا فیهن انفسکم [ س ۹ : ۳۶

قل يا ايها الكافرون . . . لكم دينكم ولي دين
[ س ۱۰۹ : ۱ - ۶

مالك يوم الدين
[ س ۱ : ۳

(۲) اصول جزا وسزا - دين -

ان الدين عند الله الاسلام
[ س ۳ : ۱۸

(۳) تابع هونا -

فلو لا اذا بلغت الحلقوم وانتم حينئذ تنظرون ونحن اقرب اليه منكم ولكن لا تبصرون - فلولا ان كنتم غير مدينين ترجعونها ان كنتم صادقين
[ س ۵۶ : ۸۳ - ۸۷

قاتلوا الذين لا يومنون بالله ولا باليوم الاخر ولا يحرمون ما حرم الله ورسوله ولا يدينون دين الحق . . .
[ س ۹ : ۲۹

## دثر

المدثر چادر لپیٹے ہوئے - فکر سے منہہ لپیٹے ہوئے -

يا ايها المدثر قم فانذر
[ س ۷۴ : ۱ و ۲

## دخن

دخان دھواں دھار - تاریک -

ثم استوى الى السماء وهي دخان
[ س ۴۱ : ۱۱

## ذکر

ذکر (۱) یاددہانی ۔ نصیحت ۔

ان هو الا ذكر للعالمين [ س ۱۲ : ۱۰۴

والقرآن ذی الذکر [ س ۳۸ : ۱

(۲) یاد رکھنا ۔ خیال رکھنا ۔

فاذكروني اذكركم واشكروا لي ولا تكفرون [ س ۲ : ۱۵۲

قد افلح من تزكي وذكر اسم ربه فصلي [ س ۸۷ : ۱۴ و ۱۵

(۳) تذکرہ ۔ ذکر خیر ۔

ذکر رحمة ربك عبده زكريا [ س ۱۹ : ۱

ورفعنا لك ذكرك [ س ۹۴ : ۴

(۴) یاد دلانا ۔ نصیحت کرنا ۔

فذكر ان نفعت الذكري [ س ۸۷ : ۹

## راح

روح (رافتحہ الف سکون) رحمت ۔

لا تايئسوا من روح الله [ س ۱۲ : ۸۷

روح (راضمہ راوسکون) (۱) روح ۔

روح الامین ( س ۲۶ : ۱۹۳ } جبریل
روح القدس ( س ۱۶ : ۱۰۲ }
( س ۲ : ۹۷

(۲) وحي -

يـنزل الملئكة بالروح من امره على من يشاء من عباده ان انذروا انه لااله الاانا فاتقون [ س ۱۶ : ۲

تنزل الملئكة والروح فيها باذن ربهم [ س ۹۷ : ۴

ويسئلونك عن الروح قل الروح من امر ربي [ س ۱۷ : ۸۵

وكذالك اوحينا اليك روحا من امرنا [ س ۴۲ : ۵۲

ريح (۱) هوا -

(۲) خبر -

ولما فصلت العير قال ابوهم اني لاجد ريح يوسف لولا ان تفندون [ س ۱۲ : ۹۴

تذهب ريحكم تمهاري هوا أكهر جائے گي - [ س ۸ : ۴۶

## رب

ماں باپ كي طرح پالنا - پرورش كرنا -

وقل رب ارحمهما كما ربيني صغيرا [ س ۱۷ : ۲۴

(۱) ماں اور باپ کی طرح پالنے والا -

الحمدللہ رب العالمین [ س ۱ : ۱

(۲) مالک - بادشاہ -

ومن الجن من یعمل بین یدیہ باذن ربہ

[ س ۳۴ : ۱۲

(۳) بڑا بھائی -

قالوا یاموسیٰ انا لن تدخلها ابدا ما داموا

فیها فاذهب انت وربک فقاتلا انا ههنا

قاعدون [ س ۵ : ۲۴

## ربا

الربوا وہ سود جو قرض پر لیا جاتا ہے اور جس کو دو گونہ اور سہ گونہ لیا کرتے ہیں -

(امام رازی کی رائے میں الربا پر الف ولام معہود ذہنی ہے اور عرب میں اور کوئی ربا معہود و مروج بھی نہ تھا - ) [ س ۲ آیات ۲۷۸ - ۲۸۲

الذی کانوا یفعلونہ فی الجاهلیۃ مثل ان

یوخر دینہ ویزیدہ فی المال وکلما اخرہ زاد

فی المال حتی تصیر المائۃ عندہ الافا

مولفۃ - و فی الغالب لایفعل ذالک الا

معدم محتاج فاذا رأی المستحق یوخر

مطالبته و يصبر عليه بزيادة يبذلها له
تكلف لها يفتدي من اسر المطالبة و
الحبس و يدفع من وقت الي وقت فيشتد
ضرره و تعظم مصيبته و يعلوه الدين حتى
يستغرق جميع موجوده فيربوا المال علي
المحتاج من غير نفع يحصل له و يزيد
مال المرابى من غير نفع يحصل منه لاخيه
فيأكل مال اخيه بالباطل و يحصل اخوه
على غاية الضرر - (حافظ ابن القيم كتاب
اعلام الموقعين)
الربا هو استغلال الغنى حاجة الفقير -
(مفتى محمد عبده)

يا ايها الذين امنوا لا تاكلوا الربوا اضعافا
مضاعفة [ س ۳ : ۱۲۹

# رتل

ترتیب دینا -

و قال الذين كفروا لو لا نزل عليه القرآن
جملة واحدة - كذالك لنثبت به فوادك
و رتلناه ترتيلا [ س ۲۵ : ۳۲

# رجع

ذات الرجع = ذات المطر = پانی برسانے والا -
(ابن عباس)

## رجم

(۱) پتھر مارنا ۔

لئن لم تنتهوا لنرجمنكم [ س ۳۶ : ۱۸

(۲) دور کرنا ۔ لعنت کرنا ۔

قال فاخرج منها فانك رجيم [ س ۱۵ : ۳۴

(۳) اٹکل کرنا ۔

ولقد زينا السماء الدنيا بمصابيح وجعلنها
رجوما للشياطين [ س ۶۷ : ۵

رجما بالغيب اٹکل سے ۔ [ س ۱۸ : ۲۲

## رزق

رزق (۱) حصہ ۔

كلما رزقوا منها من ثمرة رزقا قالوا هذا الذي
رزقنا من قبل واتوا به متشابها [ س ۲ : ۲۵

(۲) باعث زندگی ۔

(۳) شکریہ ۔ قدردانی ۔

افبهذا الحديث انتم مدهنون وتجعلون
رزقكم انكم تكذبون [ س ۵۶ : ۸۱ و ۸۲

## رسل

رسول یہہ لفظ عربی میں مذکر مونث واحد تثنیہ جمع ہر طرح سے استعمال ہوتا ہے ۔

فاتيا فرعون فقولا انا رسول رب العالمين
[ س ۲۶ : ۱۶

## رصد

واقعدوا لهم كل مرصد اور بيٹھو ان كي گرفتاري كے لئے هر مرصد يعني راستے پر جہاں سے وه (مكه ميں) جانا چاهيں - ان كے راستے روك لو كه وه ملكوں ميں نه پهيل سكيں -

كل مرصد و كل ممر و مجتاز ترصدونهم به
(زمخشري)
كل ممر لئيلا ينبسطوا في البلاد (بيضاوي)

## رغب

(۱) انحراف كرنا -

ومن يرغب عن ملة ابراهيم الا من سفه نفسه
[ س ۲ : ۱۳۰

(۲) رغبت كرنا -

انا الي الله راغبون [ س ۹ : ۵۹

## رفث

(۱) بيهوده يا بري يا لغويات كهنا -

فمن فرض فيهن الحج فلا رفث ولا فسوق ولا جدال في الحج [ س ۲ : ۱۹۷

(۲) صحبت -

احل لکم لیلة الصیام الرفث الی نسائکم
[ س ۲ : ۱۸۷

## رفع

(۱) اونچا کرنا ۔

اللہ الذی رفع السموت بغیر عمد ترونہا
[ س ۱۳ : ۲

رفع سمکہا فسوٰیہا [ س ۷۹ : ۲۸

(۲) بلند مرتبہ کرنا ۔

وھو الذی جعلکم خلائف الارض ورفع بعضکم
فوق بعض درجات لیبلوکم فیما اتیکم
[ س ۶ : ۱۶۶

(۳) اٹھالینا ۔ موت دینا ۔

وما قتلوہ وما صلبوہ ولکن شبہ لہم . . بل
رفعہ اللہ الیہ [ س ۴ : ۱۵۷ و ۱۵۸

## رقم

رقیم کتبہ ۔

الرقیم الکتاب مرقوم مکتوب من الرقم ۔
(بخاری)
قال سعید عن ابن عباس الرقیم اللوح من
الرصاص کتب عاملہم اسماءہم (بخاری)

ام حسبت ان اصحاب الکہف والرقیم کانوا
من ایاتنا عجبا [ س ۱۸ : ۹

## رکض

(۱) گھوڑے کو ایڑ مارنا ۔

ارکض برجلک ۔ ھذا مغتسل بارد وشراب

[ س ۳۸ : ۴۲

(۲) زور زور سے بھاگنا ۔ [ س ۲۱ : ۱۲ و ۱۳

## رمیٰ

تیر مارنا ۔

وما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمی

[ س ۸ : ۱۷

## زاج

زوج (۱) جوڑا ۔

وانہ خلق الزوجین الذکر والانثی

[ س ۵۳ : ۴۵

سبحان الذی خلق الازواج کلھا

[ س ۳۶ : ۳۶

(۲) قسم ۔

ومن کل الثمرات جعل فیھا زوجین اثنین

[ س ۱۳ : ۳

ھذا فلیذوقوہ حمیم و غساق و اخر من

شکلہ ازواج [ س ۳۸ : ۵۷ و ۵۸

(۳) ساتھی ۔

ولهم فيها ازواج مطهرة [ س ۲ : ۲۵

ادخلوا الجنة انتم وازواجكم تحبرون
[ س ۴۳ : ۷۰

احشروا الذين ظلموا وازواجهم وما كانوا يعبدون من دون الله فاهدوهم الى صراط الجحيم [ س ۳۷ : ۲۲ و ۲۳

(۴) بيوي -

وان اردتم استبدال زوج مكان زوج [ س ۴ : ۲۰

## زكي

زكوة (۱) پاكيزگي -

واتيناه الحكم صبيا وحنانا من لدنا وزكواة
[ س ۱۹ : ۱۲ و ۱۳

والذين للزكواة فاعلون [ س ۲۳ : ۴

(۲) خيرات - زكواة -

واقيموا الصلواة واتوا الزكواة [ س ۲ : ۴۳

## زمل

المزمل چادر لپيٹے هوے - فكر سے منھ لپيٹے هوے - اپنے خيال ميں ڈوبے هوئے -

يا ايها المزمل قم الليل الا قليلا نصفه او انقص منه قليلا او زد عليه ورتل القران ترتيلا [ س ۷۳ : ۱ - ۴

## ساع

ساعة ایک گھنٹہ ۔ کچھ وقت ۔ تھوڑی دیر ۔

فاذا جاء اجلهم لا يستاخرون ساعة ولا
يستقدمون [ س ۷ : ۳۴

الساعة عذاب کی گھڑی ۔ وقت ۔

اقتربت الساعة وانشق القمر [ س ۵۴ : ۱

قد خسر الذين كذبوا بلقاء الله حتي اذا
جاءتهم الساعة بغتة قالوا يا حسرتنا علي
ما فرطنا فيها [ س ۶ : ۳۱

## ساق

کشف عن الساق = اس نے اپنی پنڈلی کھول دی ۔
وہ گھبرا گیا ۔

قيل لها ادخلي الصرح ۔ فلما راته حسبته
لجة و كشفت عن ساقيها ۔ قال انه صرح
ممرد من قوارير [ س ۲۷ : ۴۴

يوم يكشف عن ساق ويدعون الي السجود
فلا يستطيعون [ س ۶۸ : ۴۲

## سام

مسومة نشان والے ۔

زين للناس حب الشهوات من النساء

و البنين و القناطير المقنطرة من
الذهب والفضة والخيل المسومة والانعام
والحرث ] س ۳ : ۱۳

مسومين برباد کرنے والے - تہلکہ ڈالنے والے -

بلى ان تصبروا وتتقوا ويأتوكم من فورهم
هذا يمددكم ربكم بخمسة الاف من الملئكة
مسومين ] س ۳ : ۱۲۴

## سبح

(۱) تیرنا -

والشمس تجري لمستقر لها . . . .
والقمر قدرناه منازل . . . لا الشمس
ينبغي لها ان تدرك القمر ولا الليل سابق
النهار - وكل في فلك يسبحون
] س ۳۶ : ۳۸ - ۴۰

فالتقمه الحوت و هو مليم - فلولا انه كان
من المسبحين للبث في بطنه الى يوم
يبعثون ] س ۳۷ : ۱۴۲ - ۱۴۴

(۲) تسبیح کرنا -

الذين يحملون العرش ومن حوله يسبحون
بحمد ربهم ويؤمنون به
] س ۴۰ : ۷

## سبل

فی سبیل اللہ خدا کی راہ میں - محض خدا کے لئے - حق کے لئے - کسی خودغرضی سے نہیں -

وجاھدوا باموالکم وانفسکم فی سبیل اللہ
ذالکم خیر لکم ان کنتم تعلمون [ س ۹ : ۴۱

فی سبیل الطاغوت جھوٹ کے لئے - خودغرضی سے -

والذین کفروا یقاتلون فی سبیل الطاغوت
[ س ۴ : ۷۶

## سبع

سبع سات - عربی میں سات ستر اورسات سو سے کوئی خاص عدد مراد نہیں ھوتا بلکہ اِس سے کثرت مراد لیتے ھیں - متعدد -

ثم استوی الی السماء فسویھن سبع سموات
[ س ۲ : ۲۹

ان تستغفر لھم سبعین مرۃ فلن یغفر اللہ
لھم [ س ۹ : ۸۰

## سجر

(۱) (آگ میں) جلنا -

یسحبون فی الحمیم ثم فی النار یسجرون
[ س ۴۰ : ۷۱ و ۷۲

(۲) جوش مارنا -

والبحر المسجور [ س ۵۲ : ۹

## سجل

سجیل لکھاہوا ۔ مقرر کیاھوا ۔
ای مما کتب لھم انھم یعذبون بھا ۔ قال
الله تعلی ما ادریک ما سجین کتاب
مرقوم و السجیل بمعنی السجین
(قاموس)

ترمیھم بحجارۃ من سجیل [ س ۱۰۵ : ۴

## سحر

(۱) جادو ۔

وما کفر سلیمان ولکن الشیاطین کفروا
یعلمون الناس السحر [ س ۲ : ۱۰۲

فلما القوا سحروا اعین الناس
[ س ۷ : ۱۱۶

فاذا حبالھم وعصیھم یخیل الیه من سحر
ھم انھا تسعی [ س ۲۰ : ۶۶

(۲) جھوٹ ۔ دھوکا ۔ (رازی)

ولئن قلت انکم مبعوثون من بعد الموت
لیقولن الذین کفروا ان ھذا الا سحر مبین
[ س ۱۱ : ۷

## سخر

کام میں دینا ۔

وهوالذی سخر لكم البحر لتاكلوا منه
لحما طريا و تستخرجوا منه حلية
تلبسونها [ س ١٦ : ١٤
الم تروا ان الله سخر لكم مافی السموات
وما في الارض واسبغ عليكم نعمة ظاهرة
وباطنة [ س ٣١ : ٢٠
وسخر لكم الفلك لتجري في البحر بامره
و سخر لكم الانهار وسخر لكم الشمس
والقمر دائبين وسخر لكم الليل والنهار
[ س ١٤ : ٣٢ و ٣٣

## سدر

بیر کا درخت ۔ عرب میں یہی درخت ہے جس کے سایہ میں مسافر ٹھہرتے اور آرام کرتے ہیں جس کے سایہ میں لوگ جمع ہوتے ہیں ۔

في سدر مخضود [ س ٥٦ : ٢٨
= وندخلهم ظلا ظليلا ( س ٤ : ٥٧ )

سدرة المنتهي جلمے کا وہ مقام جس کے آگے کي حقيقت کچھ معلوم نہيں ۔ علم کا انتہائي درجہ ۔

ولقد راه نزلة اخري عند سدرة المنتهي
[ س ٥٣ : ١٣ و ١٤

## سقط

سقط في ايديهم (ان کے سر) ان کے ہاتھوں میں گر گئے - وہ اپنے سر [illegible] وہ نادم ہوئے -

ولما سقط فی ایدیهم وراوا انهم قد ضلوا قالوا
لئن لم یرحمنا ربنا و یغفر لنا لنکونن من
الخاسرین
[ س ۷ : ۱۴۹

## سقف

سقفا محفوظا آسمان کو چھت اسلئے کہتے ہیں کہ وہ زمین کے لئے مانند گھر کی چھت کے ہے -

سمي السماء سقفا لانها للارض کالسقف
للبيت (رازي)

وجعلنا السماء سقفا محفوظا
[ س ۲۱ : ۳۲

## سقم

(۱) تھک جانا -

فالتقمه الحوت وهو مليم - فلولا انه كان
من المسبحين للبث فی بطنه الی یوم
یبعثون - فنبذناه بالعراء وهو سقیم
[ س ۳۷ : ۱۴۲ - ۱۴۵

(۲) رنجیدہ ہونا -

اذ قال لابيه وقومه ماذا تعبدون - ائفكا
الهة دون الله تريدون - فما ظنكم برب
العالمين - فنظر نظرة فى النجوم فقال
اني سقيم [ س ۳۷ : ۸۵ - ۸۹

## سکر

(۱) نشه هونا -

ومن ثمرات النخيل و الاعناب تتخذون
منه سکرا ورزقا حسنا [ س ۱۶ : ۶۷

(۲) نیند کی خمار میں هونا -

لاتقربوا الصلوة وانتم سكاري حتي تعلموا
ماتقولون [ س ۴ : ۴۳

ولوفتحنا عليهم بابا من السماء فظلوا فيه
يعرجون لقالوا انما سكرت ابصارنا بل
نحن قوم مسحورون [ س ۱۵ : ۱۴ و ۱۵

## سکن

سکینه تسکین - اطمینان قلب -

هو الذي انزل السكينة فى قلوب المومنين
ليزدادوا ايمانا مع ايمانهم [ س ۴۸ : ۴

سكن اليه = وه اس کی طرف متوجه هوا - اس نے
اس کي طرف رغبت کي -

وجعل منها زوجها ليسكن اليها
[ س ۷ : ۱۸۹

# سلم

(۱) مطیع کرنا ۔ مطیع ہونا ۔

بلی من اسلم وجهه لله [ س ۲ : ۱۱۲

فلما اسلما وتله للجبين [ س ۳۷ : ۱۰۳

(۲) اسلام قبول کرنا ۔

قل اني امرت ان اکون اول من اسلم ولا تکونن
من المشرکين [ س ۶ : ۱۴

اسلم له = اس کا مطیع ہونا ۔

وله اسلم من في السموت والارض طوعا وکرها
[ س ۳ : ۸۲

وامرت ان اسلم لرب العالمين [ س ۴۰ : ۶۶

اسلام (یہ لفظ عربی نہیں بلکہ عبری شلم سے مشتق ہے) زوروں سے سعی کرنا ۔ جدوجہد کرنا ۔ کوشش کرنا ۔

= فمن اسلم فاولئک تحروا رشدا [ س ۷۲ : ۱۴

ان الدين عند الله الاسلام [ س ۳ : ۱۹

سلام (۱) سلام ۔ امن دینا ۔ سلامتی چاہنا ۔

واذا جاءک الذين يؤمنون بايتنا فقل
سلام عليکم [ س ۶ : ۵۴

ولا تقولوا لمن القي اليکم السلام لست
مؤمنا [ س ۴ : ۹۴

(۲) صلح ۔ امن ۔

سلام قولا من رب رحيم [ س ۳۶ : ۵۸

والله يدعوا الى دار السلام [ س ۱۰ : ۲۵

(۳) سلام بمعنى قطع تعلق -

وعباد الرحمان الذين يمشون على الارض هونا واذا خاطبهم الجاهلون قالوا سلاما
[ س ۲۵ : ۶۳

فاصفح عنهم وقل سلام - فسوف يعلمون
[ س ۴۳ : ۸۹

## سما

اسم (جمع اسماء) تعريف - ماهيت -

و علم آدم الاسماء كلها [ س ۲ : ۳۱

سماء (۱) آسمان - وه نيلي چيز جو هم كو اوپر دكهائى ديتى هے -

انا زينا السماء الدنيا بزينة الكواكب
[ س ۳۷ : ۶

الم يروا الى الطير مسخرات فى جو السماء
[ س ۱۶ : ۸۱

الذي جعل لكم الارض فراشا والسماء بناء
[ س ۲ : ۲۲

(۲) فضاے بلند محيط -

والسماء ذات الحبك [ س ۵۱ : ۷

ثم استوی الی السماء وھی دخان
[ س ۴۱ : ۱۱

والسماء ذات البروج [ س ۸۵ : ۱

فلیمدد بسبب الی السماء [ س ۲۲ : ۱۵

اصلھا ثابت وفرعھا فی السماء [ س ۱۴ : ۲۴

تبارک الذی جعل فی السماء بروجا وجعل
فیھا سراجا وقمرا منیرا [ س ۲۵ : ۶۲

(۳) بادل ۔ (قاموس)

وارسلنا السماء علیھم مدرارا [ س ۶ : ۶

ففتحنا ابواب السماء بماء منھمر
[ س ۵۴ : ۱۱

وینزل من السماء من جبال فیھا من برد
[ س ۲۴ : ۴۳

والسماء ذات الرجع [ س ۸۶ : ۱۱

سموات (جمع)

(۱) فضائے محیط بلحاظ اس کے انقسام و ابعاد متعددہ کے ۔

ھو الذی خلق لکم ما فی الارض جمیعا
ثم استوی الی السماء فسوٰھن سبع سموات
[ س ۲ : ۲۷

تنزیلا ممن خلق الارض والسموت العلی
[ س ۲۰ : ۴

(۲) کواکب ۔ (مجازاً ظرف سے مظروف) ۔

الم تروا کیف خلق اللہ سبع سموت طباقا
وجعل القمر فیهن نورا وجعل الشمس
سراجا [ س ۷۱ : ۱۵ و ۱۶

ابواب السماء خیر و برکت ۔

فی قولہ لاتفتح لهم ابواب السماء اقوال
والقول الرابع لاتنزل علیهم البرکة والخیر
وهو ماخوذ من قولہ ففتحنا ابواب السماء
بماء منهمر (رازي)

سمیا برابر ۔ همسر ۔

رب السموت والارض وما بینهما فاعبده
واصطبر لعبادته ۔ هل تعلم له سمیا
[ س ۱۹ : ٦۵

لم نجعل له من قبل سمیا [ س ۱۹ : ۷

## سوي

سویا پورا ۔

قال ایتک الاتکلم الناس ثلاث لیال سویا
[ س ۱۹ : ۱۰

= قال ایتک الاتکلم الناس ثلاثة ایام الا
رمزا ( س ۳ : ۴۰ )

استوی علی العرش کرسي پر جلوہ گر هوا ۔ حکومت
کرنے بیٹھا ۔

= یدبر الامر ( س ۱۰ : ۳ )

## سھم

شریک ھونا -

اذابق الی الفلک المشحون فساھم
[ س ۳۷ : ۱۴۰ و ۱۴۱

## شبہ

شبہ معلوم ھونا - دکھائی دینا -

وما قتلوہ وما صلبوہ ولکن شبہ لھم
[ س ۴ : ۱۵۷

متشابہ مثال - استعارہ - تشبیہ -

ھو الذی انزل علیک الکتاب منہ ایات
محکمات ھن ام الکتاب واخر متشابھات
[ س ۳ : ۹

## شد

شدادا کواکب -

وبنینا فوقکم سبعا شدادا وجعلنا سراجا
وھاجا [ س ۷۸ : ۱۲

## شطن

شیطان (جمع شیاطین)

(۱) شیطان - مخلوق مزعومہ ومظنونہ غیر مرئی
عرب جاھلیت -

الذین یاکلون الربوا لایقومون الا کما یقوم

الذي يتخبطه الشيطان من المس
[ س ۲ : ۲۷۵

وماتنزلت به الشياطين [ س ۲۶ : ۲۱۰

(۲) = جن - وحشي اور جنگلي انسان جو شهرون سے دور اور جنگلوں اور پهاروں اور ويران ميدانوں ميں رهتے هيں -

ومن الشياطين من يغوصون له ويعملون عملا دون ذالك [ س ۲۱ : ۸۲

= ومن الجن من يعمل بين يديه باذن ربه ( س ۳۴ : ۱۲ )

فسخرنا الريح . . . والشياطين كل بناء وغواص [ س ۳۸ : ۳۶ و ۳۷

= و حشر لسليمان جنوده من الجن والانس ( س ۲۷ : ۱۷ )

(۳) شيطاني كرنے والا - گمراه كرنے والا -

الشيطان يعدكم الفقر ويامركم بالفحشاء والله يعدكم مغفرة منه وفضلا [ س ۲ : ۲۶۸

انما يريد الشيطان ان يوقع بينكم العداوة والبغضاء في الخمر والميسر ويصدكم عن ذكر الله وعن الصلواة [ س ۵ : ۹۱

ومن الناس من يجادل في الله بغير علم ويتبع كل شيطان مريد كتب عليه انه من

قولاه فانه يضله ويهديه الى عذاب السعير
[ س ٢٢ : ٣ و ٤

انا زينا السماء الدنيا بزينة الكواكب
وحفظا من كل شيطان مارد ـ لايسمعون
الي الملا الا علي ويقذفون من كل جانب
دحورا . . . [ س ٣٧ : ٦ ـ ٩

وحفظنها من كل شيطان رجيم
[ س ١٥ : ١٧

وماهو بقول شيطان الرجيم [ س ٨١ : ٢٥

ان الذين تولوا منكم يوم التقي الجمعان
انما ستزلهم الشيطان ببعض ماكسبوا
[س ٣ : ١٥٤

استحوذ عليهم الشيطان فانسيهم ذكر
الله اولئك حزب الشيطان ـ الاان حزب
الشيطان هم الخسرون ان الذين يحادون
الله ورسوله اولئك في الاذلين
[ س ٥٨ : ١٩ و ٢٠
= س ٣١ : ٢١ و س ٣ : ١٧٥ و س ٤ : ٣٨
و ٦٠ و ١٢٠ س ١٧ : ٦٤

انا جعلنا الشياطين اولياء للذين لا
يومنون [ س ٧ : ٢٧

الم ترانا ارسلنا الشياطين علي الكافرين
تؤزهم ازا [ س ١٩ : ٨٣

وكذالك جعلنا لكل نبي عدوا شياطين
الانس والجن يوحي بعضهم الي بعض
زخرف القول غرورا [ س ۶ : ۱۱۲

(۴) دل كي خواهش - انسان كا نفس اماره - نفسانيت -

فازلهما الشيطان عنها فاخرجهما مما كانا
فيه وقلنا اهبطوا بعضكم لبعض عدو
[ س ۲ : ۳۶

فلولا اذ جاءهم بأسنا تضرعوا ولكن قست
قلوبهم وزين لهم الشيطان ما كانوا يعملون
[ س ۶ : ۴۳

يابني آدم لا يفتننكم الشيطان كما اخرج
ابويكم من الجنة ينزع عنهما لباسهما
ليريهما سواتهما [ س ۷ : ۲۷

واما ينزغنك من الشيطان نزغ فاستعذ
بالله - انه سميع عليم - ان الذين اتقوا
اذا مسهم طئف من الشيطان تذكروا فاذا
هم مبصرون [ س ۷ : ۲۰۰ و ۲۰۱

(۵) بلا - مصيبت -

هل انبئكم علي من تنزل الشياطين
[ س ۲۶ : ۲۲۱

وقال للذي ظن انه ناج منهما اذكرني عند

ربک ۔ فانسیه الشیطان ذکر ربه . . .
[ س ۱۲ : ۴۲

قال ارءیت اذاوینا الی الصخرة فانی
نسیت الحوت وما انسٰنیه الا الشیطان
ان اذکره [ س ۱۸ : ۶۳

(۶) = شیطان الفلا العطش = پیاس ۔ (قاموس)

واذکر عبدنا ایوب ۔ اذنادی ربه انی مسنی
الشیطان بنصب وعذاب [ س ۳۸ : ۴۱

(۷) سانپ - اژدھا ۔

انها شجرة . . . طلعها کانه رؤس
الشیاطین [ س ۳۷ : ۵۶

## صار

اپنے سے ھلالینا ۔

قال فخذ اربعة من الطیر فصرھن الیک
[ س ۲ : ۲۶۰

صور (جمع) واحد صورة ۔
صورتیں ۔

وله الملک یوم ینفخ فی الصور [ س ۶ : ۷۳

## صبر

(۱) استقلال کے ساتھ برداشت کرنا ۔

فصبر جمیل [ س ۱۲ : ۱۸

فاصبر کما صبر اولوا العزم من الرسل و لا
تستعجل لهم [ س ۴۶ : ۳۵
(۲) استقلال دکھانا ۔ ثابت قدم رہنا ۔
واستعینوا بالصبر والصلوٰۃ [ س ۲ : ۴۵
یا ایها النبی حرض المومنین علی القتال
ان یکن منکم عشرون صابرون یغلبوا مائتین
و ان یکن منکم مائة یغلبوا الفا من الذین
کفروا بانهم قوم لا یفقهون [ س ۸ : ۶۵

## صلح

(۱) اصلاح کرنا ۔ درست کرنا ۔
فمن تاب من بعد ظلمه واصلح فان الله
یتوب علیه [ س ۵ : ۳۹
(۲) صلح کرنا ۔ میل کرنا ۔
والصلح خیر [ س ۴ : ۱۲۸
صالح (۱) ٹھیک کام کرنے والا ۔ اچھا آدمی ۔ نیک شخص ۔
(۲) زمانہ کے مناسب حال چلنے والا ۔ صلاحیت
رکھنے والا ۔ لایق ۔
ان الارض یرثها عبادی الصالحون
[ س ۲۱ : ۱۰۵

## ضحک

(۱) ہنسنا ۔ ٹھٹھا کرنا ۔

ان الذین اجرموا کانوا من الذین امنوا
یضحکون [ س ۸۳ : ۲۹
(۲) خوش ہونا ۔
فتبسم ضاحکا من قولها وقال رب اوزعنی
ان اشکر نعمتک التی انعمت علي وعلی
والدي . . . [ س ۲۷ : ۱۹
(۳) تعجب کرنا ۔
وامراته قائمة فضحکت [ س ۱۱ : ۷۱

## ضرب

عربی میں اس کے معنے بہت ہیں ۔ اور کچھ ہی
ایسے فعل ہیں جو اس کے معنی میں داخل نہیں ۔
قرآن مجید میں یہہ ان معنوں میں آیا ہے ۔
(۱) مارنا ۔
فاذا لقیتم الذین کفروا فضرب الرقاب
[ س ۴۷ : ۴
(۲) بند کرنا (تاج العروس)
فضربنا علي اذانهم في الکهف سنین
عددا [ س ۱۸ : ۱۱
(۳) چلنا ۔
و اذا ضربتم فی الارض فلیس علیکم جناح ان
تقصروا من الصلوة [ س ۴ : ۱۰۱
ضرب الارض = ضرب فی الارض (تاج العروس

فقلنا اضرب بعصاک الحجر [ س ۲ : ۶۰

فاوحینا الی موسیٰ ان اضرب بعصاک البحر [ س ۲۶ : ۶۳

= فاضرب لهم طریقا فی البحر یبسا ( س ۲۰ : ۷۷)

(۴) مثال بیان کرنا ۔

وضرب اللہ مثلا [ س ۱۶ : ۷۵

وقالوا ءالھتنا خیرام ھو ۔ ما ضربوہ لک الاجدلا [ س ۴۳ : ۵۸

کذالک یضرب اللہ الحق والباطل [ س ۱۳ . ۱۷

فقلنا اضربوہ ببعضها [ س ۲ : ۷۳

(۵) کام میں لانا ۔ استعمال کرنا

وخذ بیدک ضغثا فاضرب بہ [ س ۳۸ : ۴۴

## ضغث

قلیل متاعِ دنیا ۔ (نہایہ)

وخذ بیدک ضغثا فاضرب بہ [ س ۳۸ : ۴۴

## طار

طیر (۱) اُڑنا ۔

وما من دابة فی الارض ولا طائر یطیر بجناحیہ الا امم امثالکم [ س ۶ : ۳۸

(۲) بد شگونی ماننا ۔

قالوا انا تطیرنا بکم [ س ۳۶ : ۱۸

قالوا اطیرنا بک و بمن معک ۔ قال
طائرکم عند اللہ [ س ۲۷ : ۴۷

طیراً (جمع) مگر مفرد پر بھی اطلاق ہوتا ہے ۔
وقد یقع الطیر علی الواحد (صراح)

(۱) چڑیے ۔ پرند ۔ [ س ۶ : ۳۸

الم یروا الی الطیر مسخرات فی جو السماء
[ س ۱۶ : ۷۹

(۲) بدشگونیاں ۔ شامت اعمال ۔

قالوا طائرکم معکم [ س ۳۶ : ۱۹

وارسل علیہم طیرا ابابیل [ س ۱۰۵ : ۳

وکل انسان الزمناہ طائرہ فی عنقہ
[ س ۱۷ : ۱۳

(۳) تیز رفتار گھوڑے ۔

وحشر لسلیمان جنودہ من الجن والانس
والطیر فہم یوزعون [ س ۲۷ : ۱۷

(۴) سوار ۔

وتفقد الطیر فقال مالی لا اری الہدہد ۔
ام کان من الغائبین [ س ۲۷ : ۲۰

منطق الطیر یہہ علم حیواۃ الحیوان کا جس میں ہر
قسم کی جاندار چیزوں کا ذکر ہوتا ہے ایک شعبہ ہے ۔
یہہ خاص کر پرندوں کی بناوٹ صورت اور عادات سے

ان هذا لهو البلؤا المبين ۔
[ س ۳۷ : ۱۰۳ - ۱۰۶

(۲) نعمت (ابن عباس)

ولقد اخترنهم علی علم علی العالمين ۔
واتينٰهم من الايات مافيه بلؤا مبين
[ س ۴۴ : ۳۲ و ۳۳

فلم تقتلوهم ولکن الله قتلهم ۔ وما رميت
اذ رميت و لکن الله رمی ۔ و ليبلی
المومنين منه بلا حسنا [ س ۸ : ۱۷

## بلیٰ

بلیٰ (۱) اپنے قبل واقع ہونے والی نفی کی تردید کرتا ہے ۔

الذين تتوفيهم الملائكة ظالمی انفسهم ۔
فالقوا السلم ماكنا نعمل من سوء ۔ بلی . . .
[ س ۱۶ : ۲۸

واقسموا بالله جهد ايمانهم لا يبعث الله
من يموت ۔ بلی وعدا عليه حقا ۔ ۔ ۔
[ س ۱۶ : ۳۸

(۲) اس استفہام کا جواب جو کسی نفی پر داخل ہو اور پھر اس نفی کے ابطال کا فائدہ دے۔ عام اس سے کہ استفہام حقیقی ہو یا توبیخی یا تقریری ۔

ام يحسبون انا لانسمع سرهم ونجوٰهم ۔

ذالک تاویل مالم تستطع علیہ صبرا
[ س ۱۸ : ۸۲

(۳) تعبیر خواب ۔

وقال یاابت ھذا تاویل رؤیای من قبل
[ س ۱۲ : ۱۰۰

(۴) ۔ = مرجع عاقبۃ حشر انجام (رازی)

یاایھا الذین امنوا اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول و اولی الامر منکم ۔ فان تنازعتم فی شئی فردوہ الی اللہ والرسول ان کنتم تومنون باللہ والیوم الاخر ۔ ذالک خیر واحسن تاویلا ۔
[ س ۴ ۵۹

(۵) مصداق ۔ وقوع ۔

بل کذبوا بمالم یحیطوا بعلمہ ولما یاتھم تاویلہ
[ س ۱۰ : ۳۹

ھل ینظرون الا تاویلہ ۔ یوم یاتی تاویلہ یقول الذین نسوہ من قبل قدجاءت رسل ربنا بالحق
[ س ۷ ۵۳

## تبع

اتبعہ الشیطان شیطان نے اس کو مغلوب کیا ۔ (تاج العروس)

واتل علیھم نبا الذی اتینٰہ آیاتنا فانسلخ منھا فاتبعہ الشیطان ۔ ۔ ۔
[ س ۷ ۱۷۵

## تترا

تترا  یتبع بعضھا بعضا متواتر ۔ یکے بعد دیگرے

ثم ارسلنا رسلنا تترا  [ س ۲۳ : ۴۴

## ترب

ترائب (جمع) واحد تریبۃ ۔ عورت کے ھار پہننے کی جگہ ۔ گردن سے سینہ تک عورت کے سامنے کا حصہ ۔

من بین الصلب والترائب  ( س ۸۶ : ۷)

دیکھو تحت صلب ۔

ذامتربۃ حاجتمند اور مصیبت زدہ (ابن عباس)

او مسکینا ذا متربۃ  [ س ۹۰ : ۱۶

اتراب = مستویاب برابر کی چیزیں - (ابن عباس)

وعندھم قاصرات الطرف اتراب ۔

[ س ۳۸ : ۵۲

## ترف

مترفیھا (۱) خوشحال لوگ ۔

(۲) = شرارھا ان میں کے شریر لوگ (ابن عباس)

وما ارسلنا فی قریۃ من نذیر الا قال مترفوھا انا بما ارسلتم بہ کافرون  [ س ۳۴ : ۳۴

## ترک

وترکنا علیه فی الاخرین [ س ۳۷ : ۷۸
= لسان صدق للانبیاء کلهم تمام نبیوں کے واسطے ایک ذکر خیر (ابن عباس)

## تعس

تعسالهم ان کي بربادي هے -

والذین کفروا فتعسالهم [ س ۴۷ : ۸

## ثاب

ثیاب = قلب

وثیابک فطهر والرجز فاهجر [ س ۷۴ : ۴ و ۵

- - - جعلوا اصابعهم في آذانهم و استغشوا ثیابهم و اصروا و استکبروا استکبارا [ س ۷۱ : ۷

مثابة = یثوبون الیه ثم یرجعون وهاں جاکر ثواب حاصل کرتے اور پھر واپس آتے هیں - (ابن عباس)

واذ جعلنا البیت مثابة للناس وامنا [ س ۲ : ۱۲۵

## ثقب

الثاقب چیرنے والا -

النجم الثاقب اپنی رفتار سے فضا کو چیرنے والا ستارہ ۔
تیز رفتار ستارہ ۔
وما ادریک ما الطارق النجم الثاقب
[ س ۸۶ : ۲ و ۳

## ثقل

ثقلان انس و جن ۔ عرب و عجم (حماسہ)
سنفرغ لکم ایہ الثقلان [ س ۵۵ : ۳۱

## ثم

ثم (فتحہ کے ساتھ) مکان بعید کی طرف اشارہ کرنے کا اسم ہے ۔ وہاں ۔
وازلفنا ثم الاخرین [ س ۲۶ . ۶۴
ثم (ضمہ کے ساتھ) حرف ہے (بمعنی پھر) ۔
(۱) = و حکم میں دوسرے کو شریک کرنا ۔ (۲) ترتیب ۔ (۳) مہلت ۔
(۴) زائدہ ۔

## ثمن

ثمانیۃ کا لفظ صرف فصاحت کلام کے لئے آیا ہے ۔ اس سے کوئی عدد خاص مقصود نہیں ہے ۔ اور اس میں بہت بڑی بلاغت یہ ہے کہ اس کے ذکر کے بعد اس کے مضاف الیہ اور مضاف الیہ کے مضاف الیہ کے بیان کے محذوف کرنے سے عدد غیر

متناهی اور اجناس غیر محصور کا اظہار
ہوتاہے - جیسے ثمانیة الاف یا ثمانیة الاف
الاف الی غیر النهایة من المخلوقات الغیر
المحصور -

## ثنی

ثانی عطفه تکبر سے اکڑتا ہوا -
= مستکبرا فی نفسه (ابن عباس)

ومن الناس من یجادل فی الله بغیر علم
ولا هدی ولا کتاب منیر ثانی عطفه - - -
[ س ۲۲ : ۹

یثنون صدورهم وہ اپنے سینوں میں دشمنی چھپائے
ہیں - ان کے دلوں میں دشمنی ہے -
الا انهم یثنون صدورهم لیستخفوا منه ،
[ س ۱۱ : ۵

## جار

الجار ذی القربیٰ = الذی بینک وبینه قرابة وہ
شخص جس سے تم سے قرابت ہے - تمہارا رشتہ دار
(ابن عباس) - تمہاری قوم کا آدمی [ س ۴ : ۳۶
الجار الجنب دیکھو تحت لفظ جنب -

## جاس

جاسوا خلال الدیار انہوں نے تمام گلی کوچوں کو چھان
ڈالا - (جذام کی لغت) [ س ۱۷ : ۵

## جبت

جبت = شیطان (لغت حبش)

## جبر

جبار = مسلط۔ صاحب حکومت۔ (لغت حمیر)

## جبل

جبل (کسرہ کے ساتھ) قومیں۔ جماعتیں۔

ولقد اضل منکم جبلا کثیرا [ س ۳۶ : ۶۲

جبلة — جبل قومیں۔

و اتقوا الذی خلقکم والجبلة الاولین
[ س ۲۶ : ۱۸۴

## جثا

جثیا (۱) = جمیعا سب کے سب۔

فوربک لنحشرنهم و الشیاطین ثم لنحضرنهم حول جهنم جثیا [ س ۱۹ : ۶۸

(۲) گھٹنوں کے بل بیٹھے ہوئے۔

وتری کل امة جاثیة [ س ۴۵ : ۲۸

## جدل

جد ربنا = عظمۃ خدای عظمت (ابن عباس)

وانہ تعلی جد ربنا ما اتخذ صاحبۃ ولا
ولدا ] س ۷۲ : ۳

## جدل

(۱) جھگڑا کرنا ۔
(۲) بحث کرنا ۔
(۳) التجا کرنا ۔

## جرح

الجوارح = الکلاب والفھود والصقور واشباھھا (ابن عباس) کتے چیتے چرغ اور ان ھی کی طرح کے دوسرے شکاری جانور ۔ ] س ۵ : ۴
اجترح برائی کرنا ۔ گناہ کا مرتکب ھونا ۔
ویعلم ما جرحتم بالنھار ] س ۶ : ۶۰
= کسبتم من الاثم (ابن عباس)

## جعل

تمام افعال میں یہ ایک عام لفظ ھے ۔ یہ فعل صنع اور اپنے تمام ھم معنی لفظوں سے بدرجہا زاید عام ھے اور اس کا تصرف کئی وجوہ پر ھوتا ھے ۔
(۱) صار اور طفق کا قائم مقام ھوتا اور متعدی نہیں ھوتا ۔
(۲) بجائے اوجد کے آتا ھے اور اس وقت ایک مفعول کی طرف متعدی ھوتا ھے ۔

جعل الظلمات والنور [ س ۶ : ۱

(۳) کسی شئے سے دوسری شئے کو ایجاد کرنے اور بنانے کے معنی میں آتا ہے ۔

واللہ جعل لکم من انفسکم ازواجا
[ س ۱۶ : ۷۲

(۴) ایک شئے کو ایک خاص حالت میں کر دینے میں آتا ہے ۔

الذی جعل لکم الارض فراشا [ س ۲ : ۲۲

(۵) ایک شئے سے اسی شئے پر حکم لگانے کا فائدہ دیتا ہے خواہ بحیثیت حق ہو یا بطور باطل ۔

وجاعلوہ من المرسلین [ س ۲۸ : ۷

ویجعلون للہ البنات [ س ۱۶ : ۵۷

## جمع

جمع کیدہ اس نے اپنی تدبیر تھان لی ۔ اس نے فیصلہ کر لیا کہ وہ کیا تدبیر کرے گا ۔

فتولی فرعون فجمع کیدہ ثم اتی
[ س ۲۰ : ۶۰

## جن

بالفتحہ (غریب القرآن ص ۳۰)

جنۃ (جمع جنات) الجنۃ ھی الاشجار التی تستر شعاع الشمس بہت سے گھنے درخت جو شعاع آفتاب کو چھپا لیں ۔

فی جنات و نہر کھلے درختوں کے بیچ میں اور نہروں کے کنارے - بڑی راحت میں -

ان المتقین فی جنات و نہر [ س ۵۴ : ۵۴

جن (بالکسرہ و تشدید)

(۳) عربی میں جنان پہاڑ کو بھی کہتے ہیں - (دامرس) -

= عبری جبلیم (پہاڑی)

(۴) نجومی - کاہن -

قل اوحی انہ استمع نفر من الجن فقالوا انا سمعنا قرانا عجبا یہدی الی الرشد فامنابہ - ولن نشرک بربنا احدا - - - وانا لمسنا السماء فوجدناھا ملئت حرسا شدیدا وشھبا وانا کنا نقعد منہا مقاعد للسمع - ومن یستمع الان یجد لہ شھابا رصدا وانا لا ندری اشرارید بمن فی الارض ام ارادبھم ربھم رشدا - - -

[ س ۷۲ : ۱ و ۲ و ۸ - ۱۰

## جنب

والجار الجنب = الذی لیس بینک وبینہ قرابۃ (ابن عباس) وہ شخص جو تمہارا قرابتدار نہیں - جو دوسری قوم کا آدمی ہے -

الصاحب بالجنب = الرفیق دوست - (ابن عباس)

و بالوالدین احسانا و بذی القربی

والیتمٰی والمسکین والجار ذی القربٰی
و الجار الجنب والصاحب بالجنب
وابن السبیل [ س ۴ : ۳۶

جنبا — وہ شخص جس پر غسل واجب ہوا اور جو بغیر غسل کے نماز نہ پڑھ سکتا ہو ۔

۔ ۔ ۔ لا تقربوا الصلوة وانتم سکارٰی
حتی تعلموا ما تقولون ولا جنبا الا عابری
سبیل حتی تغتسلوا [ س ۴ : ۴۳

## جنح

جناح (ضمہ و فتحہ) = حرج (ابن عباس)
حرج مضائقہ ۔

لیس علی الذین امنوا وعملوا الصالحات
جناح فیما طعموا اذا ما اتقوا وامنوا
وعملوا الصالحات ثم اتقوا وامنوا ثم اتقوا و
احسنوا ۔ واللہ یحب المحسنین
[ س ۵ : ۹۳

## جہل

جہولا — فرابامراللہ خدا کے حکم سے غافل ہو جانے والا ۔

انا عرضنا الامانة علی السموت والارض
والجبال فابین ان یحملنها واشفقن
منها وحملها الانسان ۔ انہ کان ظلوما
جہولا ۔ [ س ۳۳ : ۷۲

## حاش

حاشا تنزیه کے معنی میں اسم هے - قران مجید میں یه لفظ حرف استثنائیه واقع هوا هے -

حاش الله جمله استعجاب هے

حاش لله ماهذا بشرا - ان هذا الا ملک کریم [ س ۱۲ ۰ ۳۱

## حبر

تحبرون = مکرمون عزت دیئے جاؤگے - (ابن عباس)

ادخلوا الجنة انتم وازواجکم تحبرون [ س ۴۳ : ۷۰

## حبل

حبل الله خدا سے تعلق - خدا سے رشته -

واعتصموا بحبل الله جمیعا ولا تفرقوا [ س ۳ ۰ ۱۰۲

## حتی

الیٰ کی طرح یه بهی انتهائے غایت کا حرف هے -
(۱) = الیٰ (یهاں تک که)

قالوا لن نبرح علیه عاکفین حتی یرجع الینا موسی [ س ۲۰ ۰ ۹۱

(۲) = کے (تعلیلہ) ـ تاکہ

و لا یزالون یقاتلونکم حتی یردوکم عن دینکم ان استطاعوا [ س ۲ : ۲۱۷

(۳) = اِلا

و ما یعلمان من احد حتی یقولا اِنما نحن فتنۃ فلاتکفر [ س ۲ : ۱۰۲

(۴) زائدہ

حتی اذا فتحت یاجوج وماجوج وھم من کل حدب ینسلون [ س ۲۱ : ۹۶

(۵) ابتدائیہ ـ

**حج**

یحاجوکم وہ تم پر فوقیت لے جائیں ـ (ابن عباس)

ان یؤتی احد مثل ما اوتیتم او یحاجوکم عند ربکم [ س ۳ ۷۲

ـ ـ ـ قالوا اتحدثونھم بما فتح اللہ علیکم لیحاجوکم بہ عند ربکم [ س ۲ : ۷۶

**حجر**

بالفتحہ (غریب القرآن ص ۳۴)

(۱) (الف) بتھریلی زمین ـ پہاڑ [ س ۲ : ۶۰

(۲) مصیبت ـ عذاب ـ

و اذقالوا اللھم ان کان ھذا ھوالحق من عندک فامطر علینا حجارۃ من السماء او ائتنا بعذاب الیم [ س ۸ : ۳۲

حجارۃ (جمع)

حجارۃ من سجیل (۱) کھنگر پتھر جو آتشفشاں پہاڑوں سے آتشفشانی کے وقت نکلتے ھیں اور جس سے آس پاس کی تمام بستیاں نیست و نابود ھو جاتی ھیں -

فلما جاء امرنا جعلنا عالیھا سافلھا و امطرنا علیھا حجارۃ من سجیل منضود مسومۃ عند ربک [ س ۱۱ : ۸۲ و ۸۳

(۲) دیکھو تحت لفظ سجل (غریب القرآن صفحہ ۵۴)

حجرا محجورا لفظی معنی ھیں روک آڑ کی گئی یعنی ھم میں اور ان میں آڑ ھو جائے کہ ان کی صورت ھم کو نہ دکھائی دے - دور دفان -

یوم یرون الملائکۃ لا بشری یومئذ للمجرمین ویقولون حجرا محجورا [ س ۲۵ : ۲۲

## حد

حدود اللہ طاعۃ اللہ (ابن عباس)

حدود = احکام

الاعراب اشد کفرا و نفاقا واجدر الا یعلموا حدود ما انزل اللہ علی رسولہ [ س ۹ : ۹۷

تلک حدود اللہ [ س ۴ : ۱۳

## حرف

علی حرف ۔ مذبذبین بین ذالک ۔ لاالی ھؤلاء و لا الی ھؤلاء ( س ۴ : ۱۴۳ )
کفر اور ایمان کے درمیان مذبذب ۔ نہ اس طرف کے نہ اُس طرف کے ۔ اپنے موقع کی تاک میں کہ جس طرف پلہ جھکتا دیکھا آپ بھی جھک پڑے ۔

ومن الناس من یعبد اللہ علی حرف ۔ فان اصابہ خیر اطمان بہ ۔ وان اصابتہ فتنۃ انقلب علی وجھہ [ س ۲۲ : ۱۱

## حرم

حرم (ضمہ و تشدید) = وجب واجب کیا گیا ( (لغت حبش)

انی قد جئتکم بایۃ من ربکم ۔ ۔ ۔
۔ ۔ ۔ مصدقا لما بین یدی من التوراۃ ولاحل لکم بعض الذی حرم علیکم ۔ ۔ ۔
[ س ۳ : ۴۹

حرام = واجب (کسائی)

وحرام علی قریۃ اھلکناھا انھم لایرجعون
[ س ۲۱ : ۹۵

المحروم جو اپنی تکلیف نہیں بتا سکتا ۔ جو کہہ نہیں سکتا ۔ گونگے جانور ۔ (زمخشری)

وفی اموالھم حق للسائل والمحروم
[ س ۵۱ : ۱۹

## حسب

حسبان (۱) = عددالایام و الشہور والسنین و حساب (ابن عباس) ۔ حساب

والشمس والقمر بحسبان [ س ۵۵ : ۵
(۲) عذاب

ویرسل علیھا حسبانا من السماء
[ س ۱۸ : ۴۰

## حسر

حسرۃ (۱) ندامت ۔ پشیمانی ۔

ثم تکون علیھم حسرۃ [ س ۸ : ۳۶
(۲) رنج کوفت ۔

لیجعل اللہ ذالک حسرۃ فی قلوبھم
[ س ۵ : ۱۵۵

## حسن

حسان (بالکسرۃ) جمع (واحد حسناء)
خوبصورت ۔ اچھی ۔ عمدہ ۔

فیھن خیرات حسان [ س ۵۵ : ۷۰

## حصب

حاصب پتھروں کی آندھی جیسا کہ آتشفشانی کے

وقت آتشفشاں پہاڑوں کی چاروں طرف چھا
جاتی ہے -

انا ارسلنا علیہم حاصبا الا آل لوط
[ س ۵۴ : ۳۴

افامنتم ان یخسف بکم جانب البر او
یرسل علیکم حاصبا ثم لا تجدوا لکم وکیلا
[ س ۱۷ : ۶۸

## حصحص

حصحص = تبدن کھل گیا - (ابن عباس)

قالت امرات العزیز لئن حصحص الحق
[ س ۱۲ : ۵۱

## حصر

حصورا مرد جو عورتوں سے علحدہ رہے - بڑھے چارپے -
جوگی - (ابن عباس) [ س ۳ : ۳۸

## حصن

محصنات پاکدامن عورتیں - آزاد عورتیں -

حرمت علیکم امہاتکم - - - و
المحصنات من النساء الا ما ملکت
ایمانکم [ س ۴ : ۲۴

## حط

حطة گناہ کی بوجھہ سے سبکدوش ہونے کی دعا

کرنا ۔ خدا سے اپنے گناھوں کے لئے استغفار
کرنا ۔
[ س ۲ : ۵۸

## حفد

حفدۃ بیٹے کا بیٹا ۔ پوتا ۔ (ابن عباس)

وجعل لکم من ازواجکم بنین وحفدۃ ۔ ۔
[ س ۱۶ : ۷۲

## حفر

حافرۃ = حیات زندگی ۔ (ابن عباس)

یقولون ءانا لمردودون فی الحافرۃ
[ س ۷۹ : ۱۰

## حفظ

حفظۃ قوی جو خدا نے انسان میں پیدا کئے ھیں اور جو باعث حیات انسان ھیں اور جب موت آتی ھے تو وھی ایسے مختل ھو جاتے ھیں کہ انسان مر جاتا ھے ۔

ویرسل علیکم حفظۃ حتی اذا جاء احدکم الموت توفتہ رسلنا وھم لا یفرطون
[ س ۶ : ۶۱

## حق

حق علیہ کذا = وجب اس پر واجب ھوا ۔
= ثبت اس پر ثابت ھوا ۔ (تاج العروس)

فریقا ھدی و فریقا حق علیھم الضلالۃ
[ س ۷ : ۳۰

بالحق — بمقتضائے علم و عدل و حکمت و ضروریات (راغب) - بمقتضائے مشیت ایزدی -

نزل علیک الکتاب بالحق مصدقا لما بین یدیہ
[ س ۳ : ۳

## حکم

حکم (۱) حکمت
(۲) عدل - سمجھ -

یایحییٰ خذ الکتاب بقوۃ واتینہ الحکم صبیا
[ س ۱۹ : ۱۲

(۳) نبوت -

## حل

یحل علیہ (حائے مکسورہ و لام مشدد) اس پر واجب ہوا - (تاج العروس)

ومن یحلل علیہ غضبی فقد ھوی
[ س ۲۰ : ۸۱

افطال علیکم العھد ام اردتم ان یحل علیکم غضب من ربکم فاخلفتم موعدی
[ س ۲۰ : ۸۶

یحل علیہ (حا بالضمہ و لام مشدد) اس پر اُترے گا - (تاج العروس)

حل (کسرہ و تشدید)
= حل (ضمہ و تشدید) رہنے والا ۔
لااقسم بھذاالبلد وانت حل بھذاالبلد
- - - [ س ۹۰ : ۱ و ۲

حما

حام ایام جاھلیت میں اس اونٹ کو کہتے تھے کہ
اس پر نہ بوجھ لادتے نہ اس کا اُون اتارتے اور نہ
اس کو کہیں چرنے اور پانی پینے سے روکتے ۔
[ س ۵ : ۱۰۳

حمد

حمد (۱) تعریف ۔ (۲) شکر ۔ (ابن عباس)
الحمد لله رب العالمین [ س ۱ : ۱
(۳) = امر حکم ۔ (ابن عباس)
یوم یدعوکم فتستجیبون بحمدہ وتظنون
ان لبثتم الا قلیلا [ س ۱۷ : ۵۲

حمل (غریب القرآن ص ۳۶)
اس کے معنی اٹھانے کے ھیں مگر اس کا
استعمال شے مادی موجود فی الخارج کی
نسبت بھی ھوتا ھے اور شے عقلی غیرمادی
غیرموجود فی الخارج پر بھی ھوتا ھے ۔
مثل الذین حملوا التوراۃ ثم لم یحملوھا
کمثل الحمار یحمل اسفارا ۔ ۔ ۔
[ س ۶۲ : ۵

جب کسي کو کسي شيء کا حامل کہتے هیں
اس سے اس کا ظهور لازمي تصور کیا جاتا هے ۔
حاملان توراة اسي لئے کہتے تھے کہ ان سے احکام
توراة ظاهر اور معلوم هوتے تھے اور حاملان
شریعت سے احکام شریعت ۔ اسی طرح جس
چیز سے جو چیز ظاهر هو اس کو اس کا حامل
کہتے هیں ۔ خدا کی مخلوق سے جو خدا کی
سلطنت و بادشاهت ظاهر هوتی هے ان پر
حاملان عرش کا اطلاق هوتا هے ۔

## حنف

حنیف سیدھي راه پر چلنے والا ۔ آنجناب کي
بعثت سے کچھ قبل عربوں میں ایک گروه
کا نام جو طلب حق کے لئے سرگرداں تھا ۔

وقالوا کونوا هودا او نصاری تهتدوا ۔ قل
بل ملة ابراهیم حنیفا [ س ۲ : ۱۳۵

## حنک

لاحتنکن ضرور جڑ سے کھود پھینکیں گے ۔ (اشعریئین
کي لغت)

لئن اخرتن الي یوم القیامة لاحتنکن
ذریته الا قلیلا [ س ۱۷ : ۶۲

## خار

خوار حرف سند هي ۔

ان علمتم فيهم خيراً = ان علمتم لهم حيلة
اگر تم کو ان کے لئے کوئي حيلہ ياتدبير معلوم
هو (ابن عباس) - اگر تم ان ميں خوش
سليقگی پاؤ -

و الذين يبتغون الكتاب مما ملكت
ايمانكم فكاتبوهم ان علمتم فيهم خيرا
[ س ۲۴ : ۳۳

خيرات جمع مؤنث (واحد خيرة) اچھي چيزيں -
اچھي باتيں - اچھی صفتيں - اچھي
خصلتيں -

فيهن خيرات حسان [ س ۵۵ : ۷۰

## خاف

تخوف آهسته آهسته تباهي کي طرف جانا -
(قاموس)

افامن الذين مكروا السيات ان يخسف
الله بهم الارض - - - اوياخذهم على
تخوف [ س ۱۶ : ۴۵ - ۴۷

## خان

خائنة الاعين آنکھه کي چوري - نگاه بد يا آنکھه کے
اشارے -

يعلم خائنة الاعين و ما تخفي الصدور
[ س ۴۰ : ۱۹

## ختر

ختار دغا باز سنت بدکار اوربد اطوار - (ابن عباس) غدار -

وما يجحد بآياتنا الا كل ختار كفور

| س ۳۱ : ۳۲

## خد

ولاتصعر خدك للناس | س ۳۱ : ۱۸

اس قدر غرور نہ کرو کہ لوگوں کو حقیر سمجھو اور جب وہ تم سے بات کریں تو ان کی طرف سے منہ پھیر لو - (ابن عباس)

## خرج

خرجا = جعلا خراج - محصول - ٹیکس - (لغت حدیر)

قالوا يا ذا القرنين ان ياجوج وماجوج مفسدون في الارض فهل نجعل لك خرجا على ان تجعل بيننا وبينهم سدا

] س ۱۸ : ۹۴

مخرج يجعل له مخرجاً - ينجيه من كل كرب في الدنيا والآخرة خدا اس کو دنیا اور آخرت کے ہر رنج سے نجات دے گا - (ابن عباس)

ومن يتق الله يجعل له مخرجا | س ۶۵ : ۲

## خرص

خراصون سخت جھوٹے لوگ - (کنانہ کي لغت)

قتل الخراصون [ س ۵۱ : ۱۰

## خسا

خسا دتکارنا جس طرح کتے کو دتکارتے ھیں -

قال اخسوءا فيها ولاتكلمون [ س ۲۳ : ۱۰۸

## خشع

وخشعت الاصوات للرحمان [ س ۲۰ : ۱۰۸

= سکنت ٹھہر جائیں گي - (ابن عباس)

## خطف

خطف الخطفة (بات اُچک لینا)

[س ۳۷ : ۱۰

= استرق السمع چوري سے سن لینا

( س ۱۵ : ۱۸)

یہ دونوں نجومیوں (کاھنوں) کے محاورے ھیں - ان کي عادت تھي کہ وہ اونچے مکانوں پر بیٹھ کر ستاروں کي حرکت اور ھبوط وعروج اور منازل بروج اور کواکب کے سعد و نحس پر غور کیا کرتے تھے اور یہ بھي مشہور کر رکھا تھا کہ ان کو ملا اعلیٰ کی باتیں سنائي دیتي ھیں اور اسي سے وہ پیشین گوئیاں کیا

کرتے ھیں ۔ اس سے سمع کا اچک لیناھرگز
مراد نہیں ھے کیونکہ لا یسمعون
(س ۳۷ : ۸) میں نہایت شدت سے سمع کے
سین اور میم کو مشدد کرکے اس کی نفی کی
گئی ھے ۔

## خفا

اخفا (۱) چھپانا ۔ (۲) ظاھر کرنا ۔

ان الساعة أتية اكاد اخفيها لتجزي كل
نفس بما تسعي [ س ۲۰ : ۱۵

## خفض

اِخفض جناحک لفظی معنی ھیں اپنے بازو یا پہلو
جھکادے ۔ اس سے مراد ھے تواضع خاطر
مدارات ۔

واخفض جناحک للمؤمنين [ س ۱۵ : ۸۸

## خل

خلال (۱) درمیان ۔
(۲) ابر (لغت جرھم)

۔ ۔ ۔ فتري الودق يخرج من خلاله
[ س ۲۴ : ۴۳

## خلد

(غریب القرآن ص ۳۹)
الخلد والخلود في الاصل الثبات المديد
دام اولم يدم (بیضاوی)

اخلدالي الارض اس نے دنیا پر تکیہ کیا - ٹیک لگائی - [ س ۷ : ۱۷۶

## خلف (غریب القرآن ص ۳۹)

اختلفوافي الكتاب کتاب کے خلاف کرتے یا اس میں خلاف باتیں داخل کرتے ھیں (راغب)

اولئک الذین اشتروا الضلالة بالھدی والعذاب بالمغفرة - - - ذالک بان اللہ نزل الکتاب بالحق - وان الذین اختلفوا فی الکتاب لفي شقاق بعید
[ س ۲ : ۱۷۶

ولقد اتینا موسی الکتاب فاختلف فیه
[ س ۱۱ : ۱۱۰

## خلق

اختلاق = تخریص جھوٹی بات بنانا - (ابن عباس)

ان ھذا الا اختلاق [ س ۳۸ : ۷

انما تعبدون من دون اللہ اوثانا و تخلقون افکا [ س ۲۹ : ۱۷
= تصنعون (ابن عباس)

خلق (خا ولام ضمه) جھوٹی باتیں - بنائی ھوئی باتیں -

قالوا - - - ان ھذا الا خلق الاولین

ومانحن بمعذبین [ س ۲۶ : ۱۳۶ و ۱۳۷

خلاق (بالفتحه) حصه (ابن عباس)

- - - فاستمتعوا بخلاقهم فاستمتعتم
بخلاقکم کما استمتع الذین من قبلکم
بخلاقهم [ س ۹ : ۶۹

## خمص

مخمصة (۱) بهوک [ س ۹ : ۱۲۰
(۲) قحط اور خشک سالی -

- - - فمن اضطر فی مخمصة غیر
متجانف لاثم فان الله غفور رحیم [ س ۵ : ۳

## خنق

المنخنقة - الذی تختنق فتموت وه جانور جو
گلا مروڑ کر یا گلا دبا کر مار ڈالا گیا هو - (ابن
عباس) [ س ۵ : ۳

## خوی

خاویة - سقطاعلیها علی اسفلها گر کے تلے اوپر هو
گیا - (ابن عباس)

فهی خاویة علی عروشها | س ۲۲ : ۴۵

## دار

دائرة (جمع دوائر) مصیبت ادور -

- - - ویتربص بکم الدوائر - علیهم

دائرۃالسوء [ س ۹ ۹۸

## دان
(غریب القرآن ص ۴۰)

(۳) مدینین = مملوکین (رازی)

## دب
دابۃالارض = الارضۃ (دیمک)

فلما قضینا علیہ الموت مادلھم علی موتہ
الادابۃالارض تاکل منساتہ [ س ۳۴ : ۱۴

## دبر
دابر اخیرشخص - (رازی)

فقطع دابر القوم الذین ظلموا [ س ۶ : ۴۵

## دحض
مدحضین باطل کئے ھوے - رد کئے ھوے - نکالے ھوے -

فساھم فکان من المدحضین [ س ۳۷ : ۱۴۱

## دخن
(غریب القرآن ص ۴۱)

دخان (۲) = الجدب (خشکسالی)

(۳) = الجوع (بھوک)

فارتقب یوم تاتی السماء بدخان مبین
یغشی الناس [ س ۴۴ : ۱۰ و ۱۱

## درک

ادارک علمھم == غاب علمھم ان کا علم غایب ھو گیا - (ابن عباس)

بل ادارک علمھم فی الاخرۃ [ س ۲۷ : ۶۶

## دسا

دسیھا اس کو (نفس کی خباثت کو) دبا دیا - اس کے عیوب کی اصلاح نہیں کی بلکہ اس پر خاک ڈال دی تاکہ وہ ظاہر نہ ہو -

فد افلح من زکیھا وقد خاب من دسیھا [ س ۹۱ : ۹ و ۱۰

## دع

دھکے دے کر نکال دینا - کسی کو اس کے حق سے محروم رکھنا - (ابن عباس)

ارءیت الذی یکذب بالدین - فذالک الذی یدع الیتیم - - - [ س ۱۰۷ : ۲

## دفئ

دفء اون اور بال کے گرم کپڑے -

والانعام خلقھا لکم فیھا دفء - - - [ س ۱۶ : ۵

## دھق

دھاقا (۱) صاف - پاک - (عکرمہ)

وكاساً دهاقاً [ س ۷۸ : ۳۴
(۲) چھلکتا ہوا - بھرا ہوا -

## دون

(۱) برخلاف -
وانا منا الصالحون ومنا دون ذالک
[ س ۷۲ : ۱۱
(۲) غیر -
واتخذوا من دونه آلهة [ س ۲۵ : ۳

## ذبح

ذبح عظیم زبردست قربانی جو ابراھیم نے اپنے نفس کی خدا کی راہ میں کی کہ وہ اپنے پارۂ جگر کو ذبح کرنے کے لئے تیار ھوگئے اور خدا نے اسی قربانی کو قبول کر کے لڑکے کی جان بخش دی -

اذجاء ربه بقلب سليم - - - فلما بلغ معه السعى قال يابني اني اراک في المنام اني اذبحک فانظر ماذاتري - قال ياابت افعل ماتؤمر - ستجدني إن شاء الله من الصابرين - فلما اسلما وتله للجبين - و ناديناه ان يا ابراهيم قد صدقت الرءيا - انا كذالک نجزي المحسنين - ان هذا لهو البلاء المبين - وفديناه بذبح عظيم
[ س ۳۷ : ۸۴ و ۱۰۲ - ۱۰۷

## ذرا

ذرانا (۱) ہم نے پھیلایا ۔
(۲) = خلقنا ہم نے پیدا کیا ۔ (ابن عباس)

ولقد ذرانا لجہنم کثیرا من الجن والانس
[ س ۷ ۔ ۱۷۹

## ذرع

ذرع قوت ۔ استطاعت (زمخشری)
ضاق بہم ذرعا وہ ان کے بارے میں مجبور تھا ۔

ولما جاءت رسلنا لوطا سیئی بہم وضاق بہم ذرعا وقال ھذا یوم عصیب [ س ۱۱ ۔ ۷۷

## ذکر

(غریب القرآن ص ۴۲)
(۳) (الف) شرف (ابن عباس)
(۳) (ب) بدگوئی کرنا ۔ عیب جوئی کرنا ۔
اھذا الذی یذکر الھتکم [ س ۲۱ ۔ ۳٦
اھل الذکر وحی کے ماننے والے ۔ اھل کتاب

و ما ارسلنا من قبلک الا رجالا نوحی الیھم فسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون
[ س ۱٦ : ۴۳

## ذل

اذلۃ = رحماء رحم کرنے والے ۔ (ابن عباس)

اذلۃ علی المؤمنین اعزۃ علی الکافرین
[ س ۵ : ۵۴

## ذم

ذمۃ = عہد (ابن عباس)

کیف و ان یظہروا علیکم لا یرقبوا فیکم الا و لا ذمۃ
[ س ۹ : ۸

## ذنب

ذنوبا = عذاب (ہذیل کی لغت)

فان للذین ظلموا ذنوبا مثل ذنوب اصحابہم
[ س ۵۱ : ۵۹

## راب

ریب (۱) شک

الم ذالک الکتاب لا ریب فیہ [س ۲ : ۱ و ۲

(۲) حوادث - گردش -

ام یقولون شاعر نتربص بہ ریب المنون
[ س ۵۲ : ۳۰

ریب المنون = الموت (ابن عباس) [ س ۵۲ : ۳۰

## راح (غریب القرآن ص ۴۲)

روح (بالضمہ) = روح (بالفتحہ) رحمت (ازہری)

انما المسیح عیسی ابن مریم رسول اللہ و

كلمته القيها الى مريم و روح منه [ س ۴ : ۱۷۱

روح القدس = روح الامین انبیاء علیہم السلام کي خلقت میں جو ملکہ نبوت ہے اور جو ذریعہ مبدء فیاض سے ان امور کے اقتباس کا ہے جو نبوت یا رسالت سے علاقہ رکھتے ہیں - (سید احمد)
خدا کي طرف سے نبیوں اور مؤمنوں کي تقویت کے لئے فرشتہ رحمت - (۲۲ : ۵۸)

ریح (۳) بڑائي - عظمت -

و لما فصلت العیر قال ابوهم انی لاجد ریح یوسف لولا ان تفندون [ س ۱۲ : ۹۴

## راد

راودته عن نفسه اس عورت نے اس مرد کو اس (مرد) کی خواہش کے خلاف پھسلانا چاہا -

وراودته التي هو في بیتها عن نفسه و غلقت الابواب [ س ۱۲ : ۲۳

روید رود کی تصغیر ہے جس کے معنی مہلت دینے کے ہیں -

وامهلهم رویدا [ س ۸۶ : ۱۷

## راش

ریشا (۱) پرندوں کے پر - مجازاً عمدہ خوبصورت چمکیلے کپڑے - (۲) خوبصورتي -

يا بني أدم قد انزلنا عليكم لباسا يواري
سوا تكم وريشاً [ س ۷ : ۲۶

# رأي

(۱) دیکھنا ۔
(۲) خواب میں دیکھنا ۔

اذ قال يوسف لابيه يا ابت اني رايت احد
عشر كوكبا والشمس والقمر رايتهم لي
ساجدين [ س ۱۲ : ۴
(۳) خیال کرنا ۔ غور کرنا ۔

ارءيت الذي يكذب بالدين [ س ۱۰۷ ۔ ۱

ولقد همت به وهم بها لولا ان را برهان ربه
| س ۱۲ : ۲۴
= فالمراد بالرؤية حصول تلك الاخلاق و
تذكير الاحوال الرادعة لهم عن الاقدام على
المنكرات (رازی)

# رب

ربما حرف ہے ۔
(۱) بہت جلد ۔ (۲) بکثرت ۔

ربما يود الذين كفروا لو كانوا مسلمين
[ س ۱۵ : ۲
ربيون (بالکسرہ) = جموع جماعتین (ابن
عباس)

وكاين من نبي قاتل معه ربيون كثير
[ س ۳ : ۱۴۵

ربانيين (بالفتحه) علماء اور فقهاء

و لكن كونوا ربانيين بما كنتم تعلمون
الكتاب وبما كنتم تدرسون [ س ۳ : ۷۸

## ربا

ربوة = المكان المرتفع اونچي جگه - (ابن عباس)

واوينا هما الى ربوة [ س ۲۳ : ۵۰

## رجا

رجا گويه اميد كے معنوں ميں مشهور هے مگر اصل وضع ميں معنى اميد وبيم دونوں كے هيں اور لغات اضداد ميں سے هے -

لا ترجون لله وقارا [ س ۷۱ : ۱۳
= لا تخافون له عظمة خدا كى عظمت سے نهيں ڈرتے - (ابن عباس)
يا اس كے معنى يه بهى هو سكتے هيں كه تم خدا سے كسى بڑى بات كى اميد نهيں ركهتے - اس كى شان بڑى هے كيونكه اسى نے تو تم كو درجه بدرجه ترقى يافته كركے آدمى بنايا هے - چنانچه فرمايا
وقد خلقكم اطوارا ( س ۷۱ : ۱۴)

## رجز

رجز (بالکسرہ) (۱) پلیدي - ناپاکي -

اولٰئک لهم عذاب من رجز الیم [ س ۳۴ : ۵

- - - ویذهب عنکم الرجز الشیطان

[ س ۸ . ۱۱

(۲) عذاب -

فارسلنا علیهم رجزا من السماء بما کانوا

یظلمون [ س ۷ : ۱۶۲

ولما وقع علیهم الرجز - - - [ س ۷ : ۱۳۴

## رجس

رجس (بالکسرہ) = سخط ناراضي (ابن عباس)

قال قد وقع علیکم من ربکم رجس وغضب

[ س ۷ : ۷۱

- - - ویجعل الرجس علي الذین

لایعقلون [ س ۱۰ . ۱۰۰

## رجع

ذات الرجع = ذات الترجیع بالجذب کشش

کرنے والي - (عبدالحمید شکری)

سماوات اور ارض کا پہلے ایک هی جسم بسیط

تها اور رفته رفته اس سے مختلف کرے جدا

هوتے گئے لیکن رجوع الی الاصل کی خواهش

ان میں تاحال زائل نہیں ہوئی اور باہمی تجاذب کا عمل ان میں برابر جاری ہے - وہ ایک دوسرے کو ہر وقت کھینچ رہے ہیں اور اس طرح نظام عالم کا توازن بلا کم و کاست قائم ہے -

آسمان گوید زمین را مرحبا
با توام چون آهن و آهن ربا
گفت سائل چون بماند این خاکدان
در میان این محیط آسمان
همچو قندیل معلق در هوا
نے بر اسفل میرود نے بر علا
آن حکیمش گفت کز جذب سما
از جهات شش بماند اندر هوا
چون ز مقناطیس قبه ریخته
در میان ماند آهنے آویخته

(مولینا روم)

والسماء ذات الرجع [ س ۸۶ : ۱۱

ارجعون — ارجعنی ارجعلی واپس جانے دے مجکو - واپس جانے دے مجکو - (بیضاوی)

حتی اذا جاء احدهم الموت قال رب ارجعون لعلی اعمل صالحا فیما ترکت -
[ س ۲۳ : ۹۹ و ۱۰۰

رجعوا الی انفسهم وہ اپنے جی میں سوچنے لگے -

قال بل فعله - کبیرهم هذا فسئلو هم ان

كانوا ينطقون ـ فرجعوا الى انفسهم ـ ـ ـ
[ س ۲۱ : ۹۳ و ۹۴

## رجف

رجفة (۱) زلزلہ

فاخذتهم الرجفة فاصبحوا فى دارهم
جاثمين [ س ۷ : ۷۸
= فتلك بيوتهم خاوية بما ظلموا
( س ۲۷ : ۵۲)

(۲) تہلکہ کی حالت ـ

راجفہ ہلنے والی زمین ـ

## رجل

رجل (۱) آدمی ـ شخص ـ

وانه كان رجال من الانس يعوذون برجال
من الجن [ س ۷۲ : ۹

(۲) مرد ـ

(۳) شوہر ـ

و لهن مثل الذى عليهن بالمعروف ـ
وللرجال عليهن درجة [ س ۲ : ۲۲۸

(۴) بھائی ـ

وان كانوا اخوة رجالا ونساء ـ ـ ـ
[ س ۴ : ۱۷۷

**رجم** (غریب القرآن ص ۴۶)
رجوما اٹکل بچو باتیں کرنے کے لئے -

و لقد زینا السماء الدنیا بمصابیح
وجعلناها رجوما للشیاطین [ س ۶۷ : ۵
= رجوما للشیاطین ای انا جعلنا ها
ظنونا رجوما للغیب لشیاطین الانس
وهم الحکامیون من المنجمین (رازی)

رجیم = ملعون (قیس عیلان کی لغت)
[ س ۳۸ : ۷۷ و ۷۸

**رحم**
ارحام جمع (واحد رحم)
(۱) رحم مادر -
(۲) عورتوں کی ذات کہ وہی دنیا میں رحم مادر ہیں -

واتقوا الله الذی تساءلون به والارحام
[ س ۴ : ۱

**رد**

ردوا ایدیهم فی افواههم = عضوا علیهم الانامل من الغیظ وہ (کافر لوگ) غصے سے اپنی بوٹیاں کاٹے ڈالتے تھے -

الم یاتکم نبؤا الذین من قبلکم قوم نوح
و عاد و ثمود والذین من بعدهم - - -

جاءتهم رسلهم بالبینات فردوا ایدیهم فی
افواههم وقالوا انا کفرنا بما ارسلتم به - -
[ س ۱۴ : ۹

## ردف

ردف = قرب نزدیک هوا - (ابن عباس)

ویقولون متی هذا الوعد ان کنتم صادقین -
قل عسی ان یکون ردف لکم بعض الذی
تستعجلون [ س ۲۷ : ۷۱ ; ۷۲

رادفة (۱) قریب آنے والی بات -
(۲) نتیجه - انجام -

یوم ترجف الراجفة تتبعها الرادفة
[ س ۷۹ : ۶ ; ۷

## ردی

المتردیة = التی تتردی من الجبل وہ جانور
جو پہاڑ سے گرنے کے صدمه سے مرا هو - [ س ۵ . ۳

## رسا

رواسی — جبال پہاڑ - (ابن عباس)

والقی فی الارض رواسی ان تمید بکم
[ س ۱۱ ۱۵

## رشد

رشدا = صلاحا صلاحیت (ابن عباس)

فان انستم منهم رشدا فادفعوا
اليهم اموالهم [ س ٤ ۰ ٦

## رصد

بالمرصاد — يسمع ويری سنتاهے اوردیکهتاهے -

ان ربک لبالمرصاد [ س ٨٩ : ١٤

## رعي

راعنا آنحضرت کو مخاطب کرتے وقت یهود راعنا کهاکرتے - مخاطب کرنے کے لئے تو یه لفظ بالکل درست تها - اوراسی سے مسلمان بهی آپ کو اس سے مخاطب کرتے - مگریهود آپ سے عناد کی وجه سے زبان کو دباکر راعنا کے بدلے رعن کهتے - اس اخیرجمله کے معنی هین : که الوهے -

یاایها الذین امنوالاتقولوا راعنا وقولوا
انظرنا واسمعوا [ س ٢ . ١٠٤

## رغم

مراغماً بلاد کی جگهین -

ومن یهاجر فی سبیل الله یجد فی الارض
مراغماکثیراوسعة [ س ٤ : ١٠٠

## رفع

رفع (١) (الف) دیوار اُٹهانا یا دیوار کی طرح اونچا کرنا -

و اذ يرفع ابراهيم القواعد من البيت
واسمعيل [ س ۲ : ۱۲۷

واذ اخذنا ميثاقكم و رفعنا فوقكم الطور
[ س ۲ . ۹۳

## رقب

رقبة (جمع رقاب) (۱) گردن -
(۲) گردن کا بوجهه - بار -

وما ادريک ما العقبة - فک رقبة
[ س ۹۰ : ۱۲ و ۱۳

(۳) غلام -

## ركس

اركسهم = اوقعهم ان کو مصيبت مين ڈالا -
(ابن عباس)

والله اركسهم بما كسبوا [ س ۴ : ۸۸

## ركن

ركن (۱) قوت - (۲) سردار

فتولى بركنه وقال ساحر او مجنون
[ س ۵۱ : ۳۹

## رها

رهواً (۱) ٹهہرا هوا - ساکن - بغير جوش و خروش
کا دريا -

(۲) = سمتاً ایک طرف (ابن عباس)

واترک البحر رھوا [ س ۴۴ : ۲۴

# زاج

زوج جوڑے میں سے نر ھو یا مادہ ھر ایک کو زوج کہتے ھیں ۔

زوجین ایک جوڑا ۔

زوجین اثنین ایک نر اور ایک مادہ ھر جوڑے کا ۔ (رازی) [ س ۱۱ : ۴۰

# زاغ

ریغ (۱) مائل ھونا ۔ تیڑھا ھونا ۔ منحرف ھونا ۔

(۲) ڈر سے آنکھیں پھار کر دیکھنا ۔

اد جاؤکم من فوقکم و من اسفل منکم و اذ زاغت الابصار و بلغت القلوب الحناجر و تظنون باللہ الظنونا

[ س ۳۳ : ۱۰

# زال

زیلنا ھم فرق بتائیں گے ۔ (جمہور کی لغت)

ویوم نحشر ھم جمیعا ثم نقول للذین اشرکوا مکانکم انتم و شرکاءکم ۔ فزیلنا بینھم [ س ۱۰ : ۲۸

## زان

زینۃ (۱) خوبصورتی - روحانی جسمانی و اخلاقی (راغب)

یابنی آدم خذوا زینتکم عند کل مسجد وکلوا واشربوا ولا تسرفوا [ س ۷ : ۳۱

(۲) زینت کی چیزیں - آرائش -

قل من حرم زینۃ اللہ التی اخرج لعبادہ طیبات من الرزق [ س ۷ : ۳۲

## زبر

زبر (جمع) واحد { برۃ لوہے کا ٹکڑا - زبور لکھی ہوئی چیز - کتاب -

## زحف

زحفا لڑائی کے لئے کوچ -

یا ایھا الذین امنوا اذا لقیتم الذین کفروا زحفا فلا تولوھم الادبار [ س ۸ : ۱۵

## زلزل

زلزلۃ گھبراہٹ

ان زلزلۃ الساعۃ شئی عظیم [ س ۲۲ : ۱

## زمل

زمل = عمل (رازی)

= قولاثقیلا ( س ۷۳ : ۵)
مزمل جس کے ذمہ کوئی بڑاکام دیاگیاهو - (عکرمہ)
یاایهاالمزمل قم اللیل الاقلیلا
[ س ۷۳ : ۱ و ۲

## زنم

زنیم = ظلوم ظالم (علي بن ابي طلحہ کي روایت)

ولاتطع کل حلاف مهین هماز مشاء بنمیم
مناع للخیر معتد اثیم عتل بعد ذالک
زنیم ان کان ذامال وبنین [ س ۶۸ : ۱۰ - ۱۴

## س

حرف هے - جب یہ کسی فعل پرداخل هوتاهے تواس بات کافائدہ دیتاهے کہ وہ فعل لامحالہ واقع هوگا - (زمخشری) یا وعدہ اوروعید کا فائدہ دیتا هے -

فسیکفیکهم الله [ س ۲ : ۱۳۷

اولئک سیرحمهم الله [ س ۹ : ۷۱

## ساب

سائبة وہ چوپایہ جانور جن کوایام جاهلیت مین دیوتاؤن کے نام پرآزاد کردیاکرتے تھے اور ان سے کسي طرح کافائدہ نهین اُٹھاتے نہ ان پرچڑھتے نہ مال لادتے نہ ان کااُون اتارتے اور نہ ان کا دودھ

پوچھے ۔ (ابن عباس) [ س ۵ : ۱۰۳

## سان

سید (۱) سردار ۔
(۲) شوهر ۔ (قبطي لغت)

والفيا سيدها لدا الباب ۔ قالت ما جزاء
من اراد باهلک سوء الا ان يسجن او عذاب
اليم [ س ۱۲ : ۲۵

## ساط

سوط (۱) کوڑا ۔
(۲) حصه (قاموس)

فصب عليهم ربک سوط عذاب [ س ۸۹ : ۱۳

## ساف

سوف سین کي طرح یه بهي حرف هے اور ان هی
معنون میں آتا هے ۔

ولسوف يعطيک ربک فترضی [ س ۹۳ : ۵

## سال

السائل = من يسال العلم (راي) جو علم کي
بات پوچهے ۔ جو کچهه جاننا چاهے ۔

واما السائل فلا تنهر [ س ۹۳ : ۱۰
سولت لي نفسي میرے جی میں آیا ۔

= فعلت ما دعتني اليه نفسي - و سولت ماخوذ من السوال فالمعني لم يدعني الی ما فعلته احد غيري بل اتبعت هواي فيه (رازی)

## ساء

سوآة جمع (واحد سوءة)
(۱) شرمگاه -
(۲) اعمال قبیحه - اخلاق قبیحه -
برائیاں - السوءة الفرج والفاحشة والخلة القبيحة (قاموس)

فوسوس لهما الشيطان ليبدي لهما ما وری عنهما من سواتهما - - - [ س ۷ : ۲۰

## سب

الاسباب = السماء آسمان (ابن عباس)

ام لهم ملك السموات والارض وما بينهما - فليرتقوا في الاسباب [ س ۳۸ : ۱۰

## سبط

اسباط = قبائل قبیلے

- - - و ما انزل الي ابراهيم واسمعيل واسحق ويعقوب والاسباط [ س ۲ : ۱۳۶

## سبل

ابن السبیل (۱) راہگیر - مسافر -
(۲) لامکان - راستہ راستہ مارا پھرنے والا -

و اتی المال علی حبہ ذوی القربیٰ و
الیتمیٰ و المساکین و ابن السبیل
والسائلین وفی الرقاب [ س ۲ : ۱۷۷

## سجد

(۱) سر جھکانا -
(۲) تعظیم و تکریم کرنا -

واذ قلنا للملائکۃ اسجدوا لادم فسجدوا
الا ابلیس [ س ۲ : ۳۴

ورفع ابویہ علی العرش وخروالہ سجدا
[ س ۱۲ : ۱۰۰

(۳) غایت انکسار و تذلل و فرمانبرداری -

والنجم والشجر یسجدان [ س ۵۵ : ۶
= ای ینقادان لہ تعلی فیما یرید بھما
طبعا انقیاد الساجدین من المکلفین
طوعا (ابن جریر)

(۴) خدا کی عبادت میں سر جھکانا -

مسجد سجدہ کرنے کی جگہ - معبد -
المسجد الحرام (۱) خانۂ کعبہ -

فول وجھک شطر المسجد الحرام
[ س ۲ : ۱۴۴

(۲) وہ مسجد جس کے اندر خانۂ کعبہ واقع ہے -
(۳) شہر مکہ -

ذالک لمن لم یکن اهله حاضري المسجد الحرام
[ س ۲ : ۱۹۶

## سجل

السجل = الرجل مرد - شخص - (حبش کي لغت)

یوم نطوي السماء کطی السجل للکتب
[ س ۲۱ : ۱۰۴

## سحت

سحت کوئي مال جس کا لینا حرام ہے - (تاج العروس)

سماعون للکذب اکالون للسحت - - -
[ س ۵ : ۴۲

السحت مال حرام -

- - - واکلهم السحت - - -
[ س ۵ : ۶۲

## سحر

(غریب القرآن ص ۵۴)
(۱) (الف) جادو بهاني -

فقال ان هذا الا سحر یؤثر ان هذا الا قول
البشر [ س ۷۴ : ۲۴ و ۲۵

## سخر

(۱) هنسی اڑانا -

فاتخذتموهم سخریا حتی انسوکم ذکري
[ س ۲۳ : ۱۱۰

(۲) تسخیر اور استخدام سے ماخوذ هے - اس کے معنی قابو میں رکھنے اور خدمت لینے کے هیں -

ورفعنا بعضهم فوق بعض درجات لیتخذ بعضهم بعضا سخریا [ س ۴۳ : ۳۲

## سد

سد ذوالقرنین یه وهی مشهور دیوار هے جو چین اور تاتار یا سایتهیا (Scythia) کی سرحد پر بنائی گئی هے اور جس کو چی وانگ تی (Che-hwang-te) فغفور چین نے درمیان سنه ۲۴۰ و ۲۳۵ قبل مسیح میں بنایا تها - (سید احمد)

یه دیوار پهاڑی ملک میں پتهرون کی چٹانون سے بنائی گئی اور پتهروں کی چٹانوں کے مضبوط کرنے اور ایک کو دوسرے سے جوڑنے کو لوهے منگائے - چٹانوں کو برابر رکهه کر ان کے سروں کے پاس سوراخ کئے گئے اور ان میں لوهے کے

پاؤں لگائے گئے تاکہ سب جڑ جائیں اور نکالنے سے نہ نکلیں اور لوہے کے پاؤں کو جس کا ایک سرا ایک چٹان کے چھید میں اور دوسرا سرا دوسرے چٹان کے چھید میں رکھا آگ سے لال کرکے ان چھیدوں میں لگائے اور پگھلا تانبا یا پیتل ان چھیدوں میں ڈال دیئے تاکہ پاؤں کے سرے چھیدوں میں جم جائیں اور پتھر نکلنے نہ پائیں اور کسی طرح بغیر دیوار کے منہدم کئے نہ دیوار میں چھید ہو سکے اور نہ کوئی پتھر ٹل سکے -

یہ دیوار ھوانگ ھو (Huang-ho) دریا کی غربی موڑ سے جو ایک پہاڑ کے قریب ۳۷ درجہ ۱۵ دقیقہ عرض بلد اور ۱۰۲ درجہ طول بلد پر واقع ہے بنانی شروع ہوئی اور پھر اس دریا کے دوسرے موڑ کو تقریباً ۹۳ درجہ عرض بلد اور ۱۱۱ درجہ طول بلد پر کاٹ کر اور خلنجان پہاڑوں کے جنوبی سلسلہ کے نیچے ہو کر خلیج لیاؤتنگ (Liau-Tung) کے کنارہ پر ٹھیک ۴۰ درجہ عرض بلد اور ۱۲۰ درجہ طول بلد پر ختم ہوئی ہے - طول اس دیوار کا ۱۵۰۰ یا ۱۲۰۰ میل ہے - اونچائی ۳۰ گز اور اس قدر چوڑی کہ چھ سوار پہلو بہ پہلو فراغت سے اس پر گھوڑے دوڑا سکتے ہیں - سو سو قدم پر دو منزلہ اور سہ منزلہ برج بنے ہیں آٹھ سو کوس تک جو کچھ موانع سامنے آئے سب کو

دفع کرتی ہوئی یہ دیوار اپنی منزل مقصود
تک پہنچی ہے - اور کئی مقام پر آدھہ آدھہ
کوس اونچے پہاڑوں کی چوٹی پر سے یہ دیوار
کھنچی ہے اور بعض جگہ بڑے بڑے دریا پر
پلوں کے اوپر سے ہوکر یہ گئی ہے اور زیادہ تحلف
یہ کہ سمندر کے بیچ سے شروع اس طرح پر ہوئی
ہے کہ صدھا جہاز پتھروں سے لدے ہوئے دبائے گئے
اور اس پر اس کی بنیاد قائم ہوئی - (دیکھو
ذوالقرنین تحت قرن)

## سر

(۱) چھپانا - (۲) ظاہر کرنا -

و لو ان لکل نفس ظلمت ما فی الارض
لافتدت بہ - واسرالندامۃ لمارا واالعذاب
[ س ۱۰ : ۵۴

## سرب

سرب چلنا -

فاتخذ سبیلہ فی البحر سربا [ س ۱۸ : ۶۱
= سرب فی البحر سربا وہ (مچھلی)
سمندر میں چلی گئی - (رازی)

## سرادق

سرادق (جمع) فارسی سے معرب ہے - اس کی اصل
سرا پردہ ہے - اس کے معنی گھر کے آگے بڑے ہوئے

پردہ کے ہین - قرآن مجید مین اس کے معنی
لو اور اچھت کے آئے ہین -
انا اعتدنا للظالمین نارا احاط بھم
سرادقھا [ س ۱۸ : ۲۹

## سرق

استرق السمع [ س ۱۵ : ۱۸
= خطف الخطفة ( س ۳۷ : ۱۰)
(دیکھو تحت خطف)

## سعر

سعیر (۱) آگ اور اس کی سوزش -
(۲) پاگلپنا - بیوقوفی -
فقالوا ابشرا منا واحدا نتبعہ انا اذا لفی
ضلال وسعر [ س ۵۴ : ۲۴

## سفح

مسافحات کھلے خزانے بدکاری کرنے والی عورتین -
مسافحین کھلے خزانے بدکاری کرنے والے مرد -
فانکحوھن باذن اھلھن - - -
محصنات غیر مسافحات ولا متخذات
اخدان [ س ۴ : ۲۵
- - - ذالکم ان تبتغوا باموالکم
محصنین غیر مسافحین [ س ۴ : ۲۴

## سفر

سفرة پڑھنے والے - (نبطي لغت)

كلا انها تذكرة فمن شاء ذكره - في صحف
مكرمة مرفوعة مطهرة بايدي سفرة كرام
بررة [ س ۸۰ : ۱۱ - ۱٦

= هم اصحاب رسول الله صلي الله عليه
وسلم وقيل هم القراء (رازي)

اسفاراً كتابيں - (كنانه كي لغت)

مثل الذين حملوا التورية ثم لم يحملوها
كمثل الحمار يحمل اسفارا [ س ٦۲ : ٥

## سكر

(غريب القرآن ص ٥۷)

سكراً سركه (حبش کی لغت)

ومن ثمرات النخيل والاعناب تتخذون
منه سكرا ورزقا حسنا [ س ١٦ : ٦۷

## سكن

(غريب القرآن ص ٥۷)

سكن اليه (۲) اُس نے اُس پر بھروسہ کیا - اُس نے اُس
سے اطمینان حاصل کیا - [ س ۳۰ :

## سلق

سلقوكم = استقبلوكم وہ تمہارا استقبال کرتے
ہیں - (ابن عباس)

فاذا ذهب الخوف سلقوكم بالسنة حدادا
شحة على الخير [ س ۳۳ : ١٩

**سما** (غریب القرآن ص ۵۹)

سماء (ا) (الف) اُوپر - اُونچائی - چھت -

من کان یظن ان لن ینصرہ اللہ في الدنیا
والاخرۃ فلیمدد بسبب الی السماء ثم
لیقطع [ س ۲۲ : ۱۵

(۴) = کسفا من السماء آسمانی عذاب -

وقالوا لن نؤمن لک حتیٰ - - -
- - - تسقط السماء کما زعمت
علینا کسفا - - - [ س ۱۷ : ۹۰ و ۹۲
= فاسقط علینا کسفا من السماء ان
کنت من الصادقین ( س ۲۶ : ۱۷۶

اِسم (غریب القرآن ص ۵۹)

والاسم باعتبار الاشتقاق ما یکون علامۃ
للشئی و دلیلا یرفعہ الی الذھن من الالفاظ
والصفات والافعال (بیضاوی)

اسماء کلھا جو قویٰ انسان میں پیدا کئے ھیں اور جن
کے سبب اس کا ذھن ایک نشان یا دلیل سے
دوسري طرف منتقل ھوتا ھے اور نتیجہ پیدا
کرتا ھے اس کو اسماء کے لفظ سے بیان کیا ھے - اور
چونکہ یہ قویٰ ایسے تھے جن سے انسان تمام
چیزوں محسوسات و معقولات کو جان سکتا
ھے اسی لئے کلھا کے لفظ سے اس کی تاکید کی ھے
جس سے اس بات کا اشارہ ھے کہ تمام چیزوں کے
جاننے کا مادہ انسان میں ودیعت کیا گیا ھے -

ان قویٰ کو جو اسماء کے لفظ سے تعبیر کیا ھے اس میں بڑا دقیقہ یہ ھے کہ انسان کسی چیز کی حقیقت و ماھیت کو نہیں جانتا ۔ جو کچھہ وہ جانتا ھے وہ صرف اسماء ھی اسماء ھیں ۔ پس علم ادم الاسماء کلہا کا یہ معنی بالکل انسان کی فطرت کے مطابق اور اس کے بیان کے نہایت ھی مناسب ھے ۔ (سید احمد)

ھر شئی کا علم بالقوۃ جو انسان کی فطرت میں ھے اسی کو علم ادم الاسماء کلہا سے تعبیر کیا ھے ۔

فاعلم ان اللہ جل اسمہ اوجد فی آدم ما یحتاج الیہ من کون خلقہ عای ماھو علیہ من القوۃ الناطقۃ وھداھا بنور العقل واشھدہ بذالک النور مایجب لکل مسمی من اسم و قد علمت ان کل منطوق بہ اسم فعلمہ علی الا جھل معہ وھذا العلم فی جبلۃ ذریتہ موجود لا یزول فھو علم کل شئی بالقوۃ وکانہ بزر اذا جیدت فلاحۃ صار کل شئي بالفعل علم الانسان مالم یعلم نظہر من ھذا العلم فی کل زمن و قوم یحسب ما اراد اللہ (تفسیر کشف الاسرار)۔

سمر

السامری ایک مصری جو حضرت موسیٰ پر ایمان لایا تھا اور ان کے ساتھہ مصر سے ھجرت کی تھی حالانکہ بعد کو مرتد ھوگیا ۔ (ابن عباس)

[ س ۲۰ : ۹۶

## سمع

واسمع غیر مسمع [ س ۴ : ۴۶

= یقولون اسمع لا سمعت کفار کہتے تھے
کہ سن - خدا کرے تو نہ سنے - تو بہرا
ھو جائے - (ابن عباس)

## سندس

سندس باریک ریشمی کپڑا - (فارسی سے معرب)

عالیهم ثیاب سندس خضر و استبرق
[ س ۷۶ : ۲۱

## سوی

(غریب القرآن ص ۱۱)

استوی = بلغ اشده وہ اپنی پوری طاقت کو
پہنچا - وہ کمال کو پہنچا -

فاستوی وھو بالافق الاعلی [ س ۵۳ : ۶ و ۷

سواء = وسط بیچ (ابن عباس)

خذوہ فاعتلوہ الی سواء الجحیم [ س ۴۴ : ۴۷

ساوی بین الصدفین دونوں پہاڑوں کے درمیان دیوار
کی بنیاد برابر کی - کیونکہ بنیاد کو برابر
کرکے اس پر ردہ لگایا جاتا ھے - صاف مطلب یہ
ہؤا کہ اس نے دونوں پہاڑوں کے درمیان دیوار کو
برابر یعنی موافق محاورہ عمارت لیول
(level) میں یعنی پنسال میں کیا -
[ س ۱۸ : ۹۶

## شاء

من یشاء جس کو وہ (خدا) بمقتضائے عدل چاہے -

یهدی من یشاء [ س ۲ : ۱۴۲

= یهدي به الله من اتبع رضوانه

( س ۵ : ۱۶ )

= ویهدي الیه من ینیب ( س ۴۲ : ۱۳ )

ان الله یضل من یشاء [ س ۱۳ : ۲۷

= یضل الله من هو مسرف مرتاب

( س ۴۰ : ۳۴ )

= ویضل الله الظالمین ( س ۱۴ : ۲۷ )

= یضل الله الکافرین ( س ۴۰ : ۷۴ )

= ومایضل به الاالفاسقین ( س ۲ : ۲۶ )

= وماکان الله لیضل قومابعد اذهدیهم

حتي یبین لهم مایتقون ( س ۹ : ۱۱۵ )

## شجر

هذه الشجرة [ س ۲ : ۳۵

= شجرة الخلد وملک لایبلی

( س ۲۰ : ۱۲۰ )

## شد

اشداء جمع (واحد شدید) مستحکم - مضبوط -

قوي - شجاع - (قاموس)

محمد رسول الله - و الذين معه اشداء
علي الكفار رحماء بينهم - - [ س ٤٨ : ٢٩

## شرب

اشربوا في قلوبهم العجل [ س ٢ : ٩٣
ان کے دلوں میں بچھڑے کي محبت پلادي
گئي تھی یعني پیوست کرگئي تھي -

## شرع

شرعة و منهاجا == سبیلة وسنة

## شرک

شرک فی الاموال والاولاد لوگوں کے مال اور اولاد میں
حصہ لینا - لوگوں کو گمراہ کرکے ان سے برے
کاموں میں مال صرف کرانا اور ان کے ذریعہ سے
ان کی اولاد کو بھی برے کاموں میں لگا رکھنا -
لوگون کو بہکاکر ان سے مال خرچ کرانا اور ان کے
لڑکوں اور لڑکیوں کو اپنے بھینٹ چڑھواتا -

و استفزز من استطعت منهم بصوتک
واجلب علیهم بخیلک ورجلک وشارکهم
في الاموال والاولاد وعدهم - و مایعدهم
الشیطان الاغرورا [ س ١٧ : ٦٤

## شطن

(غریب القرآن ص ٦٢)
شیطان (٣) (الف) کاهن - نجومی - (رازي)
انا زینا السماء الدنیا بزینة الکواکب

وحفظا من كل شيطان مارد [ س ۳۷ : ۶ و ۷
و لقد زينا السماء الدنيا بمصابيح و
جعلناها رجوما للشياطين واعتدنا لهم
عذاب السعير [ س ۶۷ : ۵
(۸) مخالف اور دشمن خواہ وہ حقیقی وجود
ہو جیسے آدمی یا حیوان خواہ کوئی ذہنی
بات ہو جیسے کوئی تکلیف ۔
كل عات متمرد من الجن والانس والدواب
فهو شيطان ۔ (صراح و قاموس)

## شعر

شعائر جمع (واحد شعیرۃ)

لاتحلوا شعائر الله ۔ ۔ ۔ [ س ۵ : ۲

## شغف

شغفها = غلبها اس پر غلبہ کر لیا ۔ (ابن
عباس)

قد شغفها حبا [ س ۱۲ : ۳۰

## شفع

شفاعۃ کسی کے ساتھ شریک ہونا اور اس کی امداد
کرنا ۔ (راغب)

من يشفع شفاعة حسنة يكن له نصيب
منها ۔ ومن يشفع شفاعة سيئة يكن له

كنتل منها ] س ۴ : ۸۵

## شكل

شاكلة طور طريقه - طبيعت كا ميلان - (لسان العرب) - سجيه يعني طبيعت - (راغب)- خلقت اور ملكه جو انسان كے مقام اور مرتبه كے موافق اس پر غالب هوتا هے -
اي خليقته وملكته الغالبة عليه من مقامه (ابن العربي) - وه طريقه جس پر انسان مجبول هے - طريقته التي جبل عليها (فراء)

قل كل يعمل علي شاكلته ] س ۱۷ : ۸۴

## شمز

اشمازت نفرت كرتي هے - (ابن عباس)

واذا ذكرالله وحده اشمازت قلوب الذين لايومنون بالاخرة ] س ۳۹ : ۴۵

## شنا

شانئك = عدوك تيرا دشمن (ابن عباس)

ان شانئك هوالابتر ] س ۱۰۸ : ۳

## شهب

شهاب وه آتشين شعله جو كائنات الجو ميں اسباب طبعي سے پيدا هوتا هے اور جو كسي جهت ميں

دور تک چلا جاتا ہے اور جس کو اردو میں تارہ
توٹنا بولتے ہیں ۔ عرب جاہلیت میں اس
سے بدفالی اور کسی حادثہ عظیم کے واقع ہونے
کا یقین کرتے تھے ۔

## شہد

مشہود حضور قلب کا وقت ۔

ان قرآن الفجر کان مشہودا [ س ۱۷ : ۷۸

شاہد = حاکم فیصلہ کرنے والا ۔

وشہد شاہد من اہلہا ان کان قمیصہ قد من
قبل فصدقت وہو من الکاذبین ۔ ۔ ۔
[ س ۱۲ : ۲۶

= حکم حاکم (ابن عباس)

شہید (۱) قوم کا نبی ۔

فکیف اذا جئنا من کل امۃ بشہید و
جئنا بک علی ہؤلاء شہیدا [ س ۴ : ۴۱

(۲) ساتھی ۔ سردار ۔ فیصلہ کرنے والا ۔

۔ ۔ ۔ فاتوا بسورۃ من مثلہ ۔ وادعوا
شہداءکم من دون اللہ ان کنتم صادقین
[ س ۲ : ۲۳

## صاب

حیث اصاب جدھر کا ارادہ کیا ۔ (عمان کی لغت)

فسخرنالہ الریح تجري بامرہ رخاء حیث
اصاب [ س ۳۸ : ۳۶

## صاح

صیحۃ (۱) آتشفشاں پہاڑ کے آس پاس آتشفشانی
سے پہلے جو گڑگڑاہٹ کی آواز ہوتی ہے -

انا ارسلنا علیہم صیحۃ واحدۃ فکانوا
کھشیم المحتظر [ س ۵۴ : ۳۱
= فاخذتھم الرجفۃ فاصبحوا فی دارھم
جاثمین ( س ۷ : ۷۸ )
= فتلک بیوتھم خاویۃ بما ظلموا
( س ۲۷ : ۵۲ )

(۲) عذاب ناگہانی -

ان کانت الا صیحۃ واحدۃ فاذاھم خامدون
[ س ۳۶ : ۲۹

## صاع

صواع چاے یا قہوہ پینے کی چینی کی چھوٹی
پیالی - (لغت دمیر)

قالوا نفقد صواع الملک [ س ۱۲ : ۷۲

## صبغ

صبغۃ بپتسمہ

صبغة الله - ومن احسن من الله صبغة
[ س ۲ : ۱۳۸

## صحب

صاحب (جمع اصحاب) ساتھی -

اصحاب الفیل یمن کا مسیحی بادشاہ ابرہۃ الاشرم محض جبراً عربوں کو دین مسیحی میں لانا چاہتا تھا - اس نے اسی غرض سے خانۂ کعبہ پر (جو ان دنوں بتخانہ تھا اور جس کی زیارت کے لئے دور دور سے عرب آیا کرتے تھے) چڑھائی کی اور اس کو منہدم کرنا چاہا کہ بت پرست عربوں کا نیر تھہ برباد ہو جائے - وہ اپنے ساتھ بڑا لشکر لایا جس میں ہاتھی بھی تھے - مگر خدا کو ظلم پسند نہیں چنانچہ اس کے مکہ پہنچتے ہی اس کی فوج میں چیچک پھیل گئی اور سارا لشکر دیکھتے ہی دیکھتے تباہ ہو گیا - یہ واقعہ آنجناب کی پیدائش سے بیس روز پہلے کا ہے - [ س ۱۰۵

اصحاب الاخدود ان کا ذکر عہد عتیق کی کتاب دانی ایل (دانیال) باب ۳ میں آیا ہے - (بغوی) مختصر قصہ یوں ہے کہ بخت نصر یہودیوں پر بڑا ظلم کرتا تھا یہاں تک کہ اس نے دورہ نام ایک بستی میں ایک سونے کی مورت بنوا کر رکھا دی اور اعلان کر دیا کہ خاص خاص وقت پر ہر خاص و عام اس کی پرستش کرے ورنہ زندہ

جلادیاجاےگا - تین یہودیون نے جو اس کے
ھاں ملازم بھي تھے اس بت پرستی سے انکار کیا -
چنانچہ وہ اگ کي خندق میں ڈالے گئے مگر
خداکي شان سے وہ کسي طرح بچ نکلے اور ان کو
اگ میں گرفتار کرنے والے ھي آگ میں گرکر
خاک ھوے - [ س ۸۵ : ۴

اصحاب الایکہ اهل مدین جن میں شعیب مبعوث
ھوئے تھے - [ س ۱۵ : ۷۸

اصحاب الحجر قوم ثمود [ س ۱۵ : ۸۰

اصحاب الکہف والرقیم یہ چند عیسائی نوجوان
تھے کہ ایک بت پرست بادشاہ (Decius
نامي) کے ظلم سے بھاگ کر ایک پہاڑ کي کھوہ
میں جا چھپے تھے - اور کچھہ روز اس کھوہ
میں رھنے کے بعد اسي میں بند کردیئے گئے اور
جاں بحق ھوے - اس کے کئي سو برس بعد
کھوہ کا منھہ جو بند کیا گیا تھا اتفاقاً کھل گیا
اور اُس کھوہ میں اُن کی لاشین جو صرف ھڈیاں
باقي تھیں دکھائي دیں - اُس وقت لوگوں نے
اُن کی زیارت کي اور آپس میں مشورہ کے بعد طے
پایا کہ اُن کے اوپر ایک مقبرہ بنائیں - آخرکار
اُن کے علماء (پادریوں) نے ایک عبادتخانہ
(Chapel) بنانے کي تجویز کي - اُن کي
ھڈیاں پتھر کے ایک بڑے صندوق میں بند کرکے
مارسیلز (Marseilles) کو بھیجي گئیں
اور اب بھي سینٹ وکٹر (St. Victor) کے

گرچہ میں موجود ہیں -
اصحاب النار (۱) دوزخ والے - دوزخی -
(۲) داروغہ دوزخ -

وما جعلنا اصحاب النار الا ملائكة [ س ۷۴ : ۳۱

## صد

صديد نہایت کھولتا ہوا - (لسان العرب - تاج العروس)

من ورائه جهنم ويسقى من ماء صديد
[ س ۱۴ : ۱۶
= وسقوا ماء حميما فقطع امعاءهم
(س ۴۷ : ۱۵)

## صدع

صدع (۱) شق کرنا - فرق کرنا - جدا کرنا -
يومئذ يصدعون [ س ۳۰ : ۴۳
= يتفرقون (ابن عباس)
(۲) ظاہر کرنا -
فاصدع بما تؤمر [ س ۱۵ : ۹۴
(۳) پاؤں کی رگڑ سے زمین میں راستہ پیدا کرنا -
ذات الصدع چل کر راستہ بنانے والی (کرہ زمین)
والارض ذات الصدع [ س ۸۶ : ۱۲
[ جب زمین کو آفتاب اپنے گرد اگرد چکر لگانے

ھوئے کھینچتا ھے اورزمین اُس کی کشش سے
کھنچ آتی ھے توفضا میں اُس کی آمدورفت
اورگردش کے لئے ایک راستہ بن جاتاھے - ]

## صدق

صدق (۱) سچ -
(۲) = صواب ٹھیک - (رازي)
(۳) سعادت - ،

وبشرالذین امنوا ان لھم قدم صدق عند ربھم
[ س ۱۰ : ۲
= سبق لھم السعادۃ فی الذکر الاول (ابن عباس)

## صعد

الصعود فی السماء آسمان پر چڑھ جانا - مزاج
آسمان پرھونا - تکبرکرنا -

فمن یرد اللہ ان یھدیہ یشرح صدرہ للاسلام -
و من یرد ان یضلہ یجعل صدرہ ضیقا حرجا
کانما یصعد فی السماء [ س ۶ : ۱۲۱

## صعق

صاعقة (۱) بجلی کي کڑک - زوروں کی آوازجیسے
آتشفشاني کے وقت کسی آتشین پہاڑکی -

اخذتکم الصاعقة [ س ۲ : ۵۵
(۲) = رجفة
(۳) مہلک سزا - عذاب -

(۴) غشی طاری ہونا ۔

فلما تجلي ربه للجبل جعله دكا و خر موسی صعقا [ س ۷ : ۱۴۳

## صفا

صفا پاک صاف کرنا یا رکھنا ۔

ولقد اصطفینٰہ فی الدنیا [ س ۲ : ۱۳۰

## صلا

صلوٰۃ (۱) نماز ۔

فصل لربک وانحر [ س ۱۰۸ . ۳

(۲) دعا ۔

ان الله و ملائکته یصلون علی النبي ۔ یا ایها الذین امنوا صلوا علیه وسلموا تسلیما [ س ۳۳ ۵۶

(۳) دین ۔ مذہب ۔ پرہیزگاری ۔

قالوا یا شعیب اصلوتک تامرک ان نترک مایعبد آباؤنا [ س ۱۱ ۰ ۸۷

صلوات (جمع) (۱) نمازیں ۔

حٰفظوا علی الصلوات والصلوٰۃ الوسطی [ س ۲ : ۲۳۸

(۲) دعائیں ۔

وصل علیهم ۔ ان صلوتک سکن لهم [ س ۹ ۰ ۱۰۳

(۳) رحمتیں - برکتیں -

اولئک علیھم صلوٰۃ من ربھم ورحمۃ
[ س ۲ : ۱۵۷

(۴) یہودیوں کے عبادت خانے -

و لولا دفع اللہ الناس بعضھم ببعض
لھدمت صوامع و بیع و صلوات و مساجد
یذکر فیھا اسم اللہ کثیرا [ س ۲۲ : ۴۰

## صلب

من بین الصلب والترائب مرد کے صلب (پیٹھ) اور
عورت کے ترائب (سینہ) کے مس ہونے سے -
مرد اور عورت کے اکٹھے ہونے سے -

فلینظر الانسان مم خلق - خلق من ماء
دافق یخرج من بین الصلب والترائب
[ س ۸۶ : ۵ - ۷

## صم

صم (۱) وہ بہرا پن جو ایمان کی بات سننے میں
عارض ہو -

صم بکم عمی فھم لا یرجعون [ س ۲ : ۱۸

(۲) بہرا پن محض -

## صنو

صنوان = مجتمع اکٹھا - (ابن عباس)

وزروع و نخیل صنوان و غیر صنوان [ س ۱۳ : ۴

